= یہی خلیہ زندگی اور وجود کا اصلی تخم ہے ۔

نطفہ کے قرار پانے کے معنی یہ ہیں کہ جنس رجال کا خلیۂ تخم جنس اناث کے مبیض میں جگہ پاجائے ۔ استقرار کے بعد جنین کا تطور شروع ہوتا ہے ۔ ابتداء میں وہ محض خلیات کا ایک کروی مجموعہ ہوتا ہے، پھر ایک مجوف گیند کی سی شکل اختیار کر لیتا ہے حس کے اطراف کی دیوار خلیات سے مرکب ہوتی ہے۔ اس کے بعد یہ خلیات ایک دوسرے سے بالکل مل جاتے ہیں اور آہستہ آہستہ ان میں طولانیت پیدا ہونی شروع ہوتی ہے ، یہاں تک کہ بالکل ایک نعل نما (Sole shaped) صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ اب ان میں ایک ایسی ہیکلی ہیئت پیدا ہو جاتی ہے جیسی مچھلی کی ہوتی ہے ۔ پھر یہ ہیئت حیوانات قوازب (Amphibia) (۱۱٦) کا سا ہیکل اختیار کر لیتی ہے۔ اس کے بعدحیوانات لبونہ (Mammals) کا ہیکل نمایاں ہوتا ہے۔ لیکن پہلے ادنی درجے کے حیوانات لبونہ کا ، مثلاً ایسا جیسا آسٹریلیا کے خلد آبی (Duck Bill) کا ہوتا ہے یا ان حیوانات کا جنھیں ذوات الکیس (Marsupils) کہتے ہیں۔ پھر اونچے درجے کے حیوانات لبونـہ کا ، مثلاً گھوڑا ، کتا ، بیل ۔ پھر یـہ مرتبہ ترقی کرکے ایک ایسے ہیکل تک پہنچتا ہے جو ٹھیک ٹھیک بندر کا سا ہوتا ہے ، دم بھی =

= یہ اب فلسفہ کی بحث و تعلیل کا محتاج نہیں ، کیوں کہ خود علم کی ایک حقیقت ہے ۔

اس باب میں سب سے زیادہ معتمد حو دارنسٹ هیکل کی دو کتابیں هیں : نیچرل هسٹری آف کریئشن (Natural History of Creation) اور ایوولیوشن آف مین (Evolution of man). اس مبحث میں همارا اعتماد انهیں پر ہے ۔

قبل اس کے کہ قرآن کے بیان کردہ مراتب پر نظر ڈالی جائے، معلوم کر لینا چاہیے کہ انسانی وجود کی پیدایش اور اس کے جنین کے احوال و تطورات کے باب میں علم کے حقائق کیا هیں. یہ مبحث بہ تفصیل مقدمہ میں ملے گا. یہاں مختصر اشارات کریں گے :

تمام حیوانات کی طرح انسان کی پیدایش بهی ایک بیضہ سے هوتی ہے جسے اصطلاح میں (Ovum) کہتے هیں، یعنی خلیۂ تخم (خلیہ یعنی Cell) . یہ خلیۂ تخم جنس اناث میں بهی پیدا هوتا ہے اور جنس رجال میں بهی. فعل تلقیح اس وقت واقع هوتا ہے جب جنس رجال کے خلیات تخم جنس اناث کے بیضہ میں پہنچ جاتے هیں. یہ خلیۂ تخم ایک بہت هی دقیق ذرہ کا سا حجم رکهتا ہے، یعنی اس کا قطر ایک انچ کا ایک سو بیسواں حصہ بلکہ اس سے بهی کم هوتا ہے .=

جدید تحقیقات

= ضروری ہیں۔ اس اعتبار سے اگر انسان کے جنین پر نظر ڈالی جائے تو حسب ذیل مدارج اور ان کے احکام سامنے آئیں گے :

مدارج تطور

(ا) پہلا درجہ وہ ہے جس میں خلیۂ تخم کی حالت ٹھیک ٹھیک ویسی ہی ہوتی ہے جیسی تمام نباتات اور حیوانات کی، گویا اس ابتدائی درجے میں ایک انسان کا جنین بھی ویسا ہی ہوتا ہے جیسا ایک درخت کا، ایک مچھلی کا، ایک چارپایے کا، ایک پرند کا۔

یہ حالت نطفہ کی ابتدائی حالت ہوتی ہے۔

(ب) پھر خلیات کا کروی مجموعہ ایک دوسرے درجے میں داخل ہوتا ہے۔ اس درجے میں پہلا امتیاز نمایاں ہوتا ہے، یعنی اب جنین نباتات کے دائرے سے بلند ہو کر صرف حیوانات کے دائرے کی چیز بن جاتا ہے۔ ہم تمام حیوانات کا جنین ایسا ہی پاتے ہیں، مگر نباتات کا نہیں۔

یہ حالت دو ہفتہ کے اندر طاری ہو جاتی ہے۔

(ج) تیسرے ہفتہ میں جنین دو گنی طوالت پیدا کر لیتا ہے اور نعل کی سی شکل بن جاتی ہے۔ نیز ایک نشان ظاہر ہو جاتا ہے جو آگے چل کر سر بننے والا ہوتا ہے۔ یہی نشان تین بنیادی حاسّوں کی پہلی داغ بیل ہے۔ =

=موجود ہوتی ہے ۔ پھر اس میں تبدیلی شروع ہوتی ہے اور بندر کے ترقی یافتہ اعلی اقسام کا سا ہیکل نمایاں ہونے لگتا ہے، یعنی گوریلا (Gorilla) ، شمپانزی (Chimpanzee)، گیبون (Gibbon) و غیرہ اقسام کا. اب اس کے بعد آخری مرتبۂ تطور آتا ہے اور اچانک ایک انقلابی حالت طاری ہونے لگتی ہے ، یعنی تمام حیوانی و میمونی خصوصیات مفقود ہو جاتی ہیں ، ایک نئی نوعیت کا ہیکل نمایاں ہو جاتا ہے ، اور وجود انسانی اپنی ساری خصوصیتوں اور رعنائیوں کے ساتھ ابھر آتا ہے ۔

ابتداء کے تمام تطورات ایک مہینے کے اندر طاری ہو جاتے ہیں . آخری تطورات دوسرے مہینے کے اندر اور پھر حمل کا بقیہ زمانہ جس قدر گزرتا ہے صورت انسانی ہی کی تکمیل پر گزرتا ہے ۔

قانون حیات کی عالمگیر وحدت

اس سلسلے میں جو حقیقت سب سے زیادہ اہم نمایاں ہوئی ہے اور جس نے علم و نظر کے بہت سے گوشوں میں انقلاب پیدا کر دیا وہ پیدایش حیات کے قانون کی عالمگیر وحدت ہے. نباتات سے لے کر وجود انسانی تک اصل و بنیاد حیات ایک ہی ہے اور جس قدر امتیازی اختلافات پیدا ہوتے ہیں ٹھیک انہیں حدود کے اندر اور انہیں ترتیبات سے جو قانون نشو و ارتقاء کی بنا پر =

= (و) پھر یہ ھیکل بندر کی اونچی قسم کے ھیکلوں کی طرف بڑھتا ھے اور گوریلا اور شمپانزی وغیرہ کے جنین کی سی ھیئت پیدا کرنے لگتا ھے .

(ز) اس کے بعد ایك آخری انقلاب طاری ھوتا ھے اور انسانی جسم و صورت کی خصوصیات یکایك ابھرنے لگتی ھیں ، حتی کہ بالکل ایك نئی قسم کا تناسب واعتدال ظہور میں آجاتا ھے .

دوسرے مہینے کے اختتام پر یہ درجہ پوری طرح صورت پذیر ھوجاتا ھے .

(ح) اس کے بعد فطرت کی نقاشی زیادہ دقیق قسم کے امتیازات کا نوك پلك درست کرنے لگتی ھے ، یعنی نوع انسانی کی مختلف وطنی ، موسمی ، نسلی اور معنوی اختلافات ابھرنے اور بننے لگتے ھیں . پھر حدی اور آبائی اثرات کی نمود شروع ھوتی ھے اور ھر والدین کو اپنی قوم ، اپنے ملك ، اپنی نسل اور اپنے ماحولی مؤثرات کا مولود میسر آجاتا ھے .

یہ آخری انسانی دور سب سے بڑا دور ھے . یعنی ابتداء کے دو مہینے چھوڑ کر باقی تمام ایام حمل جن کی مدت چار سے سات مہینوں تك پہنچ جاتی ھے اسی دور میں بسر ھوتے ھیں . =

=اس درجے میں دوسرا امتیاز نمایاں ہوتا ہے، یعنی اب جنین حیوانات کے عام دائرے سے نکل کر حیوانات لبونہ کے خاص دائرے میں آجاتا ہے، لیکن ادنیٰ درجے کے ائرے میں۔

(د) چوتھے ہفتہ میں سر کا نشان ایک غیر متشکل گنبد کی سی ہیئت پیدا کرنے لگتا ہے، اس کے اندر بھیجے کے چاروں خانے بھی نمایاں ہوجاتے ہیں، عنصری نالیاں بھی ابھر آتی ہیں، دل کے چاروں حصے بھی وجود پذیر ہو جاتے ہیں اور سب سے زیادہ یہ کہ ریڑھ کی ہڈی کا ڈھانچا پوری طرح نشوونما پانے لگتا ہے۔

اس درجے میں پہنچ کر جنین اعلیٰ درجے کے حیوانات لبونہ کی خصوصیات پیدا کر لیتا ہے، یعنی اب انسان کا جنین ایسا ہو جاتا ہے جیسا گھوڑے، بیل، کتے وغیرہ شیر خوار جانوروں کا ہوتا ہے۔

اب حمل کا پہلا مہینا ختم ہو گیا۔

(ہ) پانچویں ہفتہ سے صورت آرائی کا زیادہ مشخص دور شروع ہوتا ہے، لیکن یہ بندر کے سے ہیکل کا ہوتا ہے۔ اس درجے کے جنین کی تصویر بندر کے حنین کی تصویر کے ساتھ رکھی جائے تو دونوں میں کوئی نمایاں فرق دکھائی نہیں دے گا۔ =

= ساتھ نہیں دیتے تھے اسی طرح یہ مذہب بھی ساتھ چلنے سے صاف انکار کر رہا تھا. قرآن جنین کے تمام تغیرات کو صاف صاف ایک انقلابی تطور قرار دے رہا ہے:
"ثم من نطفة ثم من علقة ثم من مضغة" (٢٢: ٥) اور
"ثم خلقنا النطفة علقة فخلقنا العلقة مضغة" (٢٣: ١٤) یعنی
تخلیق کی ایک حالت نطفہ کی ہوتی ہے، پھر تخلیق کی دوسری حالت علقہ کی ہوتی ہے، پھر تخلیق کی تیسری حالت مضغہ کی ہوتی ہے. پس یہ محض کسی ایسے کیڑے کا نشو و بروز نہیں ہو سکتا جس کے اندر وجود انسانی اپنے تمام اصول و جزئیات کے ساتھ موجود ہو، بلکہ ایک حالت کے بعد صریح دوسری حالت کی پیدایش اور دوسری کے بعد تیسری کی اور تیسری کے بعد چوتھی کی پیدایش ہے اور ہر پیدایش تخلق و تطور کی نوعیت میں ظاہر ہوئی ہے. ضروری ہے کہ یکے بعد دیگرے طرح طرح کے تطورات طاری ہوں، ضروری ہے کہ ہر تطور ایک نئی پیدایش کا حکم رکھتا ہو.

چوں کہ انیسویں صدی کے اواخر تک یہی نظریۂ "ظہور و بروز" عام طور پر تسلیم کیا جاتا تھا اور فن طب و تشریح نے بھی اسی کو اختیار کر لیا تھا، =

جدید مفسرین
تجربہ قطع و برید

قرآن کی تصریحات

= اب ان تمام تفصیلات کو پیش نظر رکھ کر قرآن کی تصریحات پر غور کرو اور پچھلی تفاسیر پر بھی ایك نظر ڈال لو . جس وقت تك انسانی جنین کے یہ تمام حقائق منکشف نہیں ہوے تھے قرآن کے بیان کردہ مدارج ستہ کی تشریح کس درجہ دشوار تھی! قدیم نظریوں کا ساتھ دینے کے لیے مفسروں کو کیسی کیسی توجیہیں ڈھونڈھنی پڑیں اور پھر بھی بات بنی نہیں! لیکن اب ان انکشافات کے بعد کس طرح سارا معاملہ صاف ہوگیا ہے! کس طرح دونوں بیان ٹھیك ٹھیك ایك دوسرے کے مطابق ہیں اور ایك کے اجمال کی دوسرا تفصیل کر رہا ہے! کس طرح آج علم کی آنکھیں بھی وہی دیکھ رہی ہیں جو وحی کی زبان نے آشکارا کر دیا تھا!

وحی کی یہ صدا کس کی زبان سے نکلی تھی؟ ساتویں صدی عیسوی کے ایك امی کی زبان سے جو ریگستان عرب کے بادیہ نشینوں میں پیدا ہوا اور جس کی ساری زندگی انھیں بادیہ نشینوں میں بسر ہوئی تھی!

قرآن کا سترھویں صدی کے مغالطے سے انکار

سترھویں صدی میں خورد بینی مطالعے سے جراثیم حیات کا انکشاف ہوا، لیکن حکماء عہد اصل حقیقت پر مطلع نہ ہو سکے اور مذہب ظہور و بروز کا نظریہ قائم کرلیا گیا . اب دیکھو! جس طرح قدیم قیاسات قرآن کا =

= اور وہیں آ گیا جہاں تیرہ صدیوں سے قرآن کی صداقت جمی کھڑی ہے: "لا یاتیه الباطل من بین یدیه و لا من خلفه تنزیل من حکیم حمید" (۴۱ : ۴۲) ۔

تم علم کی ایک ذرا سی نمود دیکھ کر مرعوب ہو جاتے ہو اور چاہتے ہو قرآن کو فوراً اس کی جگہ سے ہٹا دو ۔ لیکن اگر تم جلدی نہ کرو تو قرآن کو ہلنے کی ضرورت کبھی نہ ہو گی ۔ جلد یا بدیر علم اپنی جگہ چھوڑے گا اور آگے بڑھ کر قرآن کی تصدیق کرے گا ۔

اب غور کرو علم کی روشنی میں کس طرح قرآن کی تمام تصریحات واضح ہو رہی ہیں بغیر اس کے کہ لغت و زبان کے قدرتی مقتضیات سے رائی برابر بھی انحراف کیا جائے :

(۱) سب سے پہلے "جعلنٰه نطفة فی قرار مکین" پر غور کرو ۔ استقرار حمل یوں ہوتا ہے کہ جنس رجال کا جنسی خلیہ جنس اناث کے مبیض میں پہنچتا ہے اور اس طرح ٹک جاتا ہے گویا اپنے اصلی مکان میں پہنچ گیا ۔ اس صورت حال کے لیے "فی قرار مکین" کی ترکیب کس درجہ صحیح اور اوفق ہے! دو لفظوں کے اندر پوری وضاحت کے ساتھ دونوں حالتیں آ گئیں : اس کا ٹھہر جانا =

قرآن کے مدارج ستہ

= اس لیے جس طرح قدیم مفسروں کو شرح و تحقیق آیت میں دشواریاں پیش آئیں اور طرح طرح کی توجیہات کرنی پڑیں اسی طرح مصر اور هندوستان کے بعض نئے مفسروں کو بھی ٹھوکر لگی اور رفاعه بك طهطاوی، حسن پاشا محمود، سر سید احمد خان، شیخ محمد عبده وغیرهم اسی نظریے کی وادیوں میں گم هو گئے. انهوں نے کوشش کی که قرآن کی تصریحات کو اس کے مطابق کر دکھائیں. مطابق هو نہیں سکتی تھیں، اس لیے هر طرح کا تجوز و تکلف جو لغت و زبان سے کیا جا سکتا هے جائز کر لیا گیا اور نہیں سمجھے که یه تمام قطع و برید چند سالوں کے بعد یکسر بے کار هو جائے گی.

قرآن اپنی جگہ سے نہیں ہلا علم کو ہلنا پڑا

لیکن قرآن کی تصریحات اپنی جگه بدستور قائم رهیں. جس طرح قدیم جامه ان پر راست نہیں آیا تھا اسی طرح نئے جامے سے بھی انهوں نے انکار کر دیا، یہاں تك که جمال حقیقت بے پرده هوا اور نظریوں کی شب کوری کی جگه انکشاف و مشاهدے کی صبح نمودار هو گئی. اب هر نگاه دیکھ سکتی هے که قرآن کو اپنی جگه سے هلنے کی کوئی ضرورت نه تھی. یه علم کا نقص تھا که صحیح جگه نه پا سکا. آخر اسے اپنی جگه چھوڑنی پڑی =

= بن جاتا ہے جس کے دونوں سرے کسی قدر پھیلے ہوے ہوتے ہیں ۔ پروفیسر ہیکل نے اس مرتبے کی ابتدائی حالت کو (Sole shaped) سے اور پختہ حالت کو (Sandal shaped) سے تعبیر کیا ہے (١١٧) اور ہم نے اس کے لیے صرف "نعل نما" حالت کی تعبیر کی ہے ۔ اسی مرتبۂ تحول کو قرآن نے "علقہ" کے لفظ سے تعبیر کیا ہے ۔ "علقہ" کی تعبیر اس مرتبے کے لیے ہر اعتبار سے اتنی صاف چسپاں تعبیر ہے کہ جونہیں میری پہلی نظر اس نعل نما جنین کی تصویر پر پڑی تھی میری زبان سے بے اختیار "خلق الانسان من علق" نکل گیا تھا ۔

جونک کے لیے علوق ، علوقہ ، عولق ، علقہ ، سامی زبانوں کی نہایت قدیم تعبیر ہے ۔ عبرانی میں اسے علوقہ کہتے تھے اور بجنسہ علقہ کا نام بھی ملتا ہے ۔ چنانچہ سفر امثال میں ایک جگہ آیا ہے : جونک کی دو بیٹیاں ہیں جو چلاتی رہتی ہیں کہ لاؤ لاؤ (٣٠ : ١٥) ۔ عبرانی نسخے میں یہاں جونک کے لیے "علوقہ" کا لفظ ہے ۔ یہی علوقہ عربی میں علق اور علقہ ہے اور جونک کے لیے مستعمل ہے ۔ اب جونک کی حالت اور صورت کا معاینہ کرو ۔ اس =

= اور تمکن کے ساتھ قرار پا جانا . یہ استقرار و تمکن کس طرح پیدا ہوا؟ دونوں جنسوں کے خلیوں کے اتحاد سے . اس اتحاد و امتزاج کی ان میں قدرتی طلب تھی، بغیر اس کے قرار نہیں پا سکتے تھے .

اس وقت تک ہم نے اس کا مطلب یہ سمجھا تھا کہ نطفہ رحم میں قرار پا جاتا ہے ، لیکن فی الحقیقت بات پوری طرح جمتی نہ تھی . رحم تو ایک طرح کا مجوف حول ہے . اس میں ایک درۂ تخم کا پڑجانا ”فی قرار مکین“ سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا . یہ تعبیر کہہ رہی ہے کہ کوئی نطفہ ہی کی طرح کا دقیق محل ہونا چاہیے جہاں وہ پہنچ کر اس طرح ٹک جائے جیسے ٹھیک اپنے حجم اور اپنی نوعیت کے مطابق ایک جگہ اسے مل گئی . پس یقیناً اس سے مقصود مبیض کا حلیہ ہے ، نہ کہ پورا عضو رحم .

(۲) اس کے بعد ”نطفہ“ پر مختلف حالتیں طاری ہوتی ہیں ، لیکن سب سے پہلی انقلابی حالت کون سی ہوتی ہے جو بالکل ایک نئی قسم کی نوعیت پیدا کر دیتی ہے اور جو تمام آیندہ انقلابوں کے لیے سنگ بنیاد کا کام دیتی ہے؟ وہ حالت حب خلیات کا کروی مجموعہ اچانک طول میں بڑھنے لگتا ہے اور پھر اس طرح کی لنبی چیز =

= کا سلسلہ شروع ہوا ۔ اچھا! آبی مخلوقات میں ابتدائی مراتب کی مخلوقات کونسی ہیں؟ جونك کی قسم کی غیر عظمی مخلوقات ۔ انہیں کے ارتقاء سے تمام اونچی قسم کی آبی کڑیاں وجود پذیر ہوئیں ۔ پس اگر حیوانی نطفہ اپنے تمام ارتقائی تطورات سے گزر کر آخری درجے تك پہنچا کرتا ہے تو کیا ضروری نہیں کہ اس کا ابتدائی درجہ آبی مخلوقات کی حالت کے درجے کا ہو اور اس میں بھی سب سے پہلے جونك کی قسم کی نوعیت اپنی نمود دکھائے؟ یقیناً ضروری ہے اور یقیناً یہی نوعیت ہے جو اس نعل نما صورت کے درجے میں نمایاں ہوتی ہے ۔ پس اسے ''علقہ'' سے تعبیر کرنا گویا اس کے درجۂ خلقت کو ٹھیك ٹھیك اس کے اصلی نام سے پکار دینا ہے ۔

(۳) اس کے بعد تیسرا انقلابی تطور وہ ہے جب یہ نعل نما چیز اور زیادہ بڑھتی ہے اور اس کے مادے میں گوشت کی صلابت پیدا ہو جاتی ہے ۔ اسی حالت کو قرآن نے ''مضغہ'' سے تعبیر کیا ہے، کیوں کہ اب جنین بوٹی کی طرح بن جاتا ہے ۔ اور چوں کہ یہی مرتبہ ہے جس میں ارتسام و انقسام اعضاء کی پہلی داغ بیل پڑتی ہے ۔ اس لیے سورۂ حج میں اشارہ کر دیا کہ ''مخلقۃ و غیر مخلقۃ'' (۲۲ : ۵) یعنی یہی مضغہ کا درجہ ہے جس =

= میں ھڈی نہیں ھوتی ۔ محض ایك لوتھڑے کی لمبان ھو تی
ھے اور حون پی کر جب سیراب ھو جاتی ھے تو ٹھیك
ٹھیك ویسی ھی صورت ھو حاتی ھے جیسی اس مرتبۂ
جنین کی تصویر میں نظر آتی ھے ۔

"علقہ" کی تعبیر

ھیکل نے اس حالت کو محص اس کی حزئی مشابہت
کی بنا پر " نعل نما صورت " سے تشبیہ دی ، لیکن قرآن
نے " علقہ " سے دی جو خود سلسلۂ حیوانات کی ایك
خاص زندہ کڑی ھے اور اس طرح عجب نہیں کہ ایك
دوسری مخفی حقیقت کی طرف بھی اشارہ کردیا ھو ۔

پیدایش اسانی کے مختلف مدارج کی حو تفصیلات
اوبر گزر چکی ھیں ان سے تمھیں پتا لگ گیا ھو گا
کہ قانون نشو و ارتقا کے مختلف مدارج کس طرح نطفۂ
انسانی کے مدارج میں جمع ھو گئے ھیں اور کس طرح
ھر انسان کا حنین اب بھی ان مدارج سے گزر کر انسان
بنتا ھے حن مدارج سے گزر کر اسان اپنے موحودہ
مرتبۂ حلقت تك پہنچا ھے ۔ اچھا ! اب غور کرو ان
مدارج حلقت میں ابتدائی مخلوقات کا درحہ کونسا ھے ؟
آبی مخلوقات کا ۔ یعنی بحکم " و حعلنا من الماء کل شیء حی "
زندگی کا سب سے پہلا ظہور پانی میں ھـوا اور پہلی
مخلوقات آبی مخلوقات ھوئیں ۔ ان کے بعد خشکی کی مخلوقات=

= ابھر آیا تھا، اچانك انسانی جسم و صـورت کی ساری خصوصیتیں اور رعنائیاں پیدا کر لیتا ھے: "فتبٰرك الله احسن الخالقین".

یہی آخری مرتبۂ تحول ھے جسے "ثم انشأناہ خلقاً اٰخر" سے تعبیر کیا ھے.



= میں یا تو داغ بیل پڑ جاتی ہے یا بگڑ کے رہ جاتا ہے ۔

(٤) چوتھا درجہ وہ ہے جب اس مضغہ میں ریڑھ کی ہڈی کا ڈھانچا نشو و نما پانے لگتا ہے اور ایک ایسا ہیکل نمایاں ہو جاتا ہے جسے مچھلی سے مشابہ کہا گیا ہے ۔ اسی کو ''فخلقنا المضغة عظاما'' سے تعبیر کیا ہے ۔ اسی درجے میں آ کر جنین حیوانات فقاریہ ( Vertebrate ) کی امتیازی خصوصیات پیدا کر لیتا ہے ۔

(٥) پھر اس کے بعد ہڈیوں اور گوشت پوست کا الحاق تکمیل تک پہنچتا اور ایک حیوانی صورت متشکل ہو کر نمایاں ہو جاتی ہے ۔ اسی کو '' فکسونا العظام لحما '' کے درجے سے تعبیر کیا ہے ۔

(٦) لیکن جو صورت اب بنتی ہے وہ کیا انسان کی صورت ہوتی ہے؟ نہیں ، ایسی جو تمام حیوانات لبونہ کی مشترک صورت ہوتی ہے ۔ وہ ترقی بھی کرتی ہے تو بندر کی صورت کی طرف ، لیکن اس کے بعد نقاش قدرت کی دست کاری اچانک ایک نیا انقلاب و تحول پیدا کر دیتی ہے ۔ وہی جنین جو محض مضغہ تھا ، وہی مضغہ جو مچھلی کی طرح کا ایک ڈھانچا تھا ، وہی ڈھانچا جس نے عام حیوانی ہیکل کی شکل اختیار کر لی تھی ، وہی حیوانی ہیکل جو بندر کی سی صورت میں =

''ثم انشأناه خلقا آخر''

| | |
|---|---|
| اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ فَاجْلِدُوْا | اگر عورت اور مرد زنا کریں |
| كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ | ان دونوں میں سے ہر ایك کو |
| جَلْدَةٍ ص وَّلَا تَاْخُذْكُمْ بِهِمَا | سو سو تازیانوں کی سزا دو ۔ |
| رَاْفَةٌ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ | اگر تم الله پر اور آخرت کے آنے |
| تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ج | والے دن پر یقین رکھتے ھو |
| وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَآئِفَةٌ | تو ایسا نہ ھو کہ قانون الٰہی کی |
| مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۲ | تعمیل کرتے ھوے ان (مجرموں) |

کے لیے نرمی اور مہربانی کا جذبہ تمہارا ھاتھ پکڑ لے ۔ نیز چاھیے کہ سزا دیتے وقت مسلمانوں کی ایك جماعت موقع پر موجود رھے (یعنی علانیہ سزا دی جائے) ۲ ۔

---

۲ ۔ اجتماعی زندگی کی ایك سب سے بڑی بنیاد نکاح مدنی ھے ، یعنی یہ بات کہ ایك مرد اور ایك عورت ازدواجی زندگی بسر کرنے کے لیے جنسی رفاقت و اشتراك کا عہد کرلیں اور پھر صرف ایك دوسرے ھی کے لیے ھو کر جییں ۔ زنا ٹھیك ٹھیك اس کی ضد ھے ۔ یہ مرد اور عورت کو اشتراك حیات کے لیے نہیں ، بلکہ محض نفسیاتی تقاضے =

# سورة النور - ۲٤

مدنية و هی اربع و ستون اٰیة

مدنی - ٦٤ آیات

بسم الله الرحمن الرحيم

سُوْرَةٌ اَنْزَلْنٰهَا وَ فَرَضْنٰهَا وَ اَنْزَلْنَا فِيْهَآ اٰيٰتٍ ۢ بَيِّنٰتٍ لَّعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۝ ١

یہ ایک سورت ہے جو ہم نے اتاری اور اس کے احکام لازمی ٹھیرا دیے . نیز اس میں (احکام حق کی) واضح نشانیاں اتاریں تا کہ تم لوگ نصیحت پکڑو . ١

---

١ - یہ مدنی عہد کی درمیانی تنزیلات میں سے ہے . اب مدینہ میں مسلمانوں کی اجتماعی زندگی پوری طرح نشو ونما پا چکی تھی اور ہر طرح کے حوادث و وقائع پیش آنے لگے تھے . چنانچہ اس سورت کا مرکز موعظت ازدواجی زندگی اور اس کے خطرات و مفاسد کا ازالہ ہے .

غیره'' (۲ : ۲۳) میں مستعمل ہوا ہے ، یعنی اتحاد تناسلی کا معاملہ . پس مطلب یہ ہوا کہ جس مرد کو زنا کا چسکا پڑجاتا ہے وہ زنا پیشہ عورت ہی سے رسم وراہ پیدا کرتا ہے اور جو عورت بدچلن ہوجاتی ہے وہ اپنے ہی طرح کے مرد کی خواہاں رہتی ہے . مگر مؤمنوں کے لیے ایسے تعلقات یك قلم حرام کر دیے گئے ہیں .

یہ مطلب نہیں ہے کہ جس مرد اور عورت سے زنا کا ارتکاب ہوگیا پھر اس سے نکاح شرعی کرنا جائز نہیں ، کیوں کہ توبہ کے بعد ہر گنہ گار پاك ہوجاتا ہے . اور اگر ایك زنا پیشہ فرد تائب ہوکر نکاح کر لے اور پاك دامنی کی زندگی بسر کرے تو اس سے زیادہ خوبی کی بات اور کیا ہوسکتی ہے ؟

زانی اور زانیہ کے ساتھ ''مشرك'' اور ''مشرکہ'' کا ذکر اس لیے کیا گیا کہ مشرکین عرب میں نکاح کے جو طریقے رائج تھے ان میں سے بعض صریح زنا تھے اور دونوں کا امتیازی خط زیادہ نمایاں نہ تھا . پس اگر ایك مؤمن مرد کسی مؤمن عورت سے علاقہ پیدا کرنا چاہتا تو بجز اس کے کوئی صورت ہی نہ تھی کہ نکاح قطعی=

| | |
|---|---|
| اَلزَّانِیْ لَا یَنْکِحُ اِلَّا زَانِیَةً | زنا کرنے والا مرد زنا کرنے |
| اَوْ مُشْرِکَةً وَّالزَّانِیَةُ لَا یَنْکِحُهَآ | والی عورت یا مشرك عورت |
| اِلَّا زَانٍ اَوْ مُشْرِكٌ ج وَحُرِّمَ | هی سے رشته جوڑے گا. اسی |
| ذٰلِكَ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ ۞ ٣ | طرح زنا کرنے والی عورت |

زنا کرنے والے مرد یا مشرك مرد هی سے رشته جوڑے گی. مگر یاد رکھو! مومنوں پر ایسے علاقے حرام کردیے گئے هیں ٣.

= کی عارضی تسکین کے لیے جمع کرتا هے اور ازدواجی زندگی کے تمام معاشرتی احساسات فنا کر دیتا هے.

جس سوسائٹی میں زنا کا دروازه کھلا رهے گا وه کبھی ازدواجی زندگی کی استواری حاصل نهیں کر سکے گی اور اگر ازدواجی زندگی استوار نه هوئی تو اجتماعی زندگی کی ساری بنیادیں هل گئیں!

یهی وجه هے که یهاں پهلے اس فساد کی شناعت پر زور دیا، پھر اس کی سزا کا اعلان کیا. اصطلاح میں ان سزاؤں کو "حد" کهتے هیں.

٣ - آیت ٣ میں "نکاح" سے مقصود نکاح مصطلحهٔ شرع نهیں، بلکه لغوی هے، جیسا که "حتی تنکح زوجا=

| | |
|---|---|
| اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَ اَصْلَحُوْا ج فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝٥ | هاں! جن لوگوں نے اس بدعملی کے بعد توبہ کرلی اور اپنی زندگی سنوار لی تو بلا شبہ اللہ بخشنے والا . رحمت والا ہے! ٥ |
| وَ الَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ اَزْوَاجَهُمْ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهُمْ شُهَدَآءُ اِلَّآ اَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ اَحَدِهِمْ اَرْبَعُ شَهٰدٰتٍۭ بِاللّٰهِ لا اِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝٦ | جو لوگ اپنی بیویوں پر زنا کا عیب لگائیں اور خود ان کے سوا ان کا کوئی گواہ نہ ہو تو ایسے مدعیوں میں سے ہر ایک کی گواہی یہ ہوگی کہ (پہلے) چار مرتبہ اللہ کو گواہ ٹھیرا کر قسم کھائے کہ وہ ضرور اپنے بیان میں سچا ہے ٦ . |

= الزام تراشی کی جرأتوں کا دروازہ بھی بند کردیا جائے، تاکہ مفسدوں کو فتنہ پردازیوں کا موقع نہ ملے.
چنانچہ آیت ٤ میں فرمایا :
جو کوئی کسی عورت پر عیب لگائے گا اور چار عینی گواہ نہ لا سکے گا تو وہ بہتان لگانے کا مجرم متصور =

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ | اور جو لوگ دامن عورتوں |
| ثُمَّ لَمْ يَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ | پر تہمت لگائیں اور پھر (ثبوت |
| فَاجْلِدُوْهُمْ ثَمٰنِيْنَ جَلْدَةً | میں) چار گواہ نہ لا سکیں تو |
| وَّلَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً | انہیں اتنی تازیانوں کی سزا دو |
| اَبَدًا ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ | اور کبھی ان کی گواھی قبول |
| الْفٰسِقُوْنَ ۙ ٤ | نہ کرو ۔ ایسے ھی لوگ ھیں |

جو پکے فاسق ھوئے ! ٤

ھو ۔ لیکن ایک مشرک عورت ھر طرح کے جاھلی طریقوں کے لیے آمادہ ھو جاتی تھی ۔ یہی حال مشرک مردوں کا تھا ۔

٤ ـ زنا کی حد مقرر کرنے کے ساتھ یہ بھی واضح کر دیا کہ اس کے اثبات کے لیے قانونًا کس درجے کی گواھی ضروری ھے ۔ آیت ٤ میں فرمایا : جب تک چار گواہ آنکھ سے دیکھی شہادت نہ دیں اس وقت تک جرم کا اثبات تسلیم نہیں کیا جائے گا ۔ معاملے کی نزاکت چاھتی تھی کہ جس سختی کے ساتھ زنا کا دروازہ بند کیا گیا ھے ویسی ھی سختی سے =

(اس صورت میں) عورت کے سر سے سزا ٹل جائے گی ۸ و ۹

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اور اگر اللہ کا فضل اور اس

وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ کی رحمت تمہارا ساتھ نہ دیتی

حَكِيْمٌ ۱۰ ع اور ایسا نہ ہوتا کہ وہ بڑا ہی

ع ۱ ۷

تو بہ قبول کرنے والا اور حکمت والا ہے (تو غور کرو تمہارا

کیا حال ہوتا ؟) ۱۰

---

۶ تا ۹ ـ اگر خود شوہر اپنی بیوی پر عیب لگائے اور کہے: ''میں نے خود دیکھا ہے مگر گواہ نہیں لا سکتا'' تو اس صورت میں کیا کیا جائے؟ آیت ۶ میں اس کے لیے «لعان» کا حکم دیا ہے۔ یعنی شوہر کو پانچ مرتبہ قسم کھا کر اپنا دعوی دہرانا چاہیے اور بصورت کذب اپنے کو لعنت الٰہی کا مستوجب ٹھیرانا چاہیے۔ اگر بیوی اس کے جواب میں خاموش رہے گی تو الزام ثابت ہوجائے گا۔ اگر اس نے بھی اسی طرح پانچ مرتبہ قسم کھالی تو پھر عدالت اسے بری کردے گی اور اصلیت کا فیصلہ اللہ پر چھوڑ دیا جائے گا۔ دنیا میں انسان کے مخفی اعمال کے لیے اس سے زیادہ اور کچھ نہیں کیا جاسکتا۔

| | |
|---|---|
| وَ الْخَامِسَةُ اَنَّ لَعْنَتَ اللّٰهِ عَلَيْهِ اِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۞ [۷] | پھر پانچویں مرتبہ کہے: اگر میں جھوٹا ہوں تو مجھ پر اللہ کی پھٹکار! ۷ |
| وَ يَدْرَؤُا عَنْهَا الْعَذَابَ اَنْ تَشْهَدَ اَرْبَعَ شَهٰدٰتٍۭ بِاللّٰهِ ۙ اِنَّهٗ لَمِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۙ۞ [۸] | اور اگر (شوھر کے قسم کھانے کے بعد) عورت بھی چار مرتبہ اللہ کو گواہ ٹھیرا کر قسم کھالے |
| وَ الْخَامِسَةَ اَنَّ غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيْهَاۤ اِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۞ [۹] | کہ یہ آدمی اپنے بیان میں سرتا سر جھوٹا ھے اور پانچویں مرتبہ کہہ دے: "اگر یہ آدمی |

اپنے بیان میں سچا ہو تو مجھ پر اللہ ھی کا غضب پڑے!" تو

= ھوگا اور ایسے مجرموں پر اسی تازیانوں کی حد جاری کی جائے گی.

یہاں اگرچہ خصوصیت کے ساتھ عورتوں کا ذکر کیا گیا ھے مگر حکم عام ھے. خواہ عورت پر عیب لگایا جائے خواہ مرد پر، بہتان لگانے والے پر حد جاری ھوگی.

لَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بِاَنْفُسِهِمْ خَيْرًا لا وَّ قَالُوْا هٰذَآ اِفْكٌ مُّبِيْنٌ ۞ [١٢]

جب تم نے ایسی (نالائق) بات سنی تھی تو کیوں یہ بات بھول گئے کہ مؤمن مردوں اور عورتوں کو ایک دوسرے کے لیے ہمیشہ نیک گمان رکھنا چاہیے؟ کیوں تم بول نہ اٹھے کہ یہ تو صریح گھڑی ہوئی جھوٹی بات ہے؟ ١٢

لَوْلَا جَآءُوْ عَلَيْهِ بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ ج فَاِذْ لَمْ يَاْتُوْا بِالشُّهَدَآءِ فَاُولٰٓئِكَ عِنْدَ اللّٰهِ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ۞ [١٣]

(اگر اس بات کی کچھ بھی اصلیت تھی تو) کیوں اس پر چار گواہ نہیں لائے؟ جب گواہ نہ لاسکے تو ثابت ہوگیا یہی لوگ ہیں جو اللہ کے نزدیک قطعا جھوٹے ہیں ١٣ .

---

= اس بہتان کا چرچا پھیلانے کے لیے بعض شریروں نے اپنا ایک سازشی جتھا بنالیا تھا. ''عصبة منکم'' میں اسی طرف اشارہ ہے. ''و الذی تولی کبرہ'' میں اشارہ عبد اللہ بن ابی کی طرف ہے جو اس جتھے کا سرغنہ تھا.

| | |
|---|---|
| إِنَّ الَّذِينَ جَاءُو بِالْإِفْكِ | (مسلمانو!) جن لوگوں نے اصلیت |
| عُصْبَةٌ مِّنكُمْ لَا تَحْسَبُوهُ | الٹ پلٹ کر (۱۱۸) ایك جھوٹی |
| شَرًّا لَّكُم بَلْ هُوَ | بات تراش لی وہ تمھیں میں کا |
| خَيْرٌ لَّكُمْ لِكُلِّ امْرِئٍ | ایك جتھا ھے (۱۱۹). یہ نہ سمجھنا |
| مِّنْهُم مَّا اكْتَسَبَ مِنَ الْإِثْمِ | کہ تمھارے حق میں برا ھوا . |
| وَالَّذِي تَوَلَّىٰ كِبْرَهُ مِنْهُمْ | نہیں، اس میں تمھارے لیے بھتری |
| لَهُ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۞ ۱۱ | ھی ھوئی . ان جھوٹی بات |

تراشنے والوں میں سے ھر ایك کو وہ نتیجہ ضرور پانا ھے جو اس نے اپنے گناہ کی کمائی سے سمیٹ لیا . ان میں سے جس کسی نے اس جھوٹے ھنگامے میں نمایاں حصہ لیا ھے اور اس کا اھتمام کیا ھے اس کے لیے بڑا ھی سخت عذاب ھے ! ۱۱

---

۱۱- آیت ۱۱ اور اس کے بعد کی آیات میں وقت کے ایك خاص معاملے کی طرف اشارہ کیا ھے . یعنی اس بھتان کی طرف جو منافقوں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر لگانا چاھا تھا اور نامراد رھے تھے . یہاں چوں کہ اس الزام تراشی کو "افك" سے تعبیر کیا ھے اس لیے سیرۃ کی روایات میں اسی لفظ سے یہ واقعہ مشہور ھو گیا . =

بِهٰذَا ۖ سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ۝١٦

”ہمیں زیبا نہیں کہ ایسی بات منہ سے نکالیں۔ خدایا! تیرے لیے پاکی ہو! یہ تو بڑا ہی سخت بہتان ہے“!١٦

يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝١٧ ج

اللہ تمہیں نصیحت کرتا ہے اگر تم مؤمن ہو تو پھر کبھی ایسا کام نہ کرنا ١٧ ۔

وَيُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝١٨

وہ (حق کی) نشانیاں تم پر واضح کردیتا ہے۔ وہ سب کچھ جاننے والا، حکمت والا ہے! ١٨ ۔

اِنَّ الَّذِيْنَ يُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِيْعَ الْفَاحِشَةُ فِي الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝١٩

جو لوگ پسند کرتے ہیں کہ مؤمنوں میں شرمناک برائیوں کا چرچا پھیلے ان کے لیے دنیا میں بھی دردناک عذاب ہوگا اور آخرت میں بھی۔ یاد رکھو! اللہ (سب کچھ) جانتا ہے، تم کچھ نہیں جانتے ١٩ !

وَلَوْلَا فَضْلُ اللهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ فِىْ مَآ اَفَضْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۚ ١٤

(مسلمانو!) اگر ایسا نه هوتا كه تم كو دنیا و آخرت میں الله كا فضل مهلتوں پر مهلتیں دیتا هے اور آخرت میں اس كی رحمت بخشنے والی هے تو جس بات كے پیچهے تم پڑ گئے تهے اس كی وجه سے ضرور تمهیں كوئی سخت عذاب آ لگتا ! ١٤

اِذْ تَلَقَّوْنَهٗ بِاَلْسِنَتِكُمْ وَتَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِكُمْ مَّا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ وَّتَحْسَبُوْنَهٗ هَيِّنًا ۖ وَّهُوَ عِنْدَ اللهِ عَظِيْمٌ ١٥

تم یه بات (بے سوچے سمجهے) ایك دوسرے سے نقل كرنے لگے . تم اپنے منه سے ایسی بات نكالنے لگے جس كے لیے تمهارے پاس كوئی علم نه تها. تم نے اسے ایك هلكی سی بات سمجها حالانكه الله كے نزدیك بڑی هی سخت بات تهی ! ١٥

وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ

جب تم نے ایسی (نالائق) بات سنی تهی تو كیوں نه بول اٹهے :

پاك وصاف هو سكتا. مگر هاں! الله جسے چاهتا هے پاك كر ديتا هے. وه (سب كچھ) سننے والا، (سب كچھ) جاننے والا هے! ٢١

وَلَا يَأْتَلِ أُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ وَالسَّعَةِ أَنْ يُؤْتُوا أُولِي الْقُرْبَىٰ وَالْمَسَاكِينَ وَالْمُهَاجِرِينَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۖ وَلْيَعْفُوا وَلْيَصْفَحُوا ۗ أَلَا تُحِبُّونَ أَنْ يَغْفِرَ اللَّهُ لَكُمْ ۗ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝٢٢

اور (ديكهو!) تم ميں جو لوگ بزرگى ركهنے والے اور صاحب مقدرت هيں وه ايسا نه كريں كه رشتے داروں، مسكينوں اور راه خدا ميں هجرت كرنے والوں كى مدد سے اپنا هاتھ كهينچ ليں (١٢٠). انهيں چاهيے ان كے قصور بخش ديں اور (ان كى كوتاهيوں سے) درگذر كريں. كيا تم نهيں چاهتے الله تمهارے قصور بخش دے؟ الله تو بڑا هى بخشنے والا، رحمت والا هے ٢٢.

---

٢٢ - آيت ٢٢ سے اندازه كيا جاسكتا هے كه معاشرتى زندگى كے اخلاقى فرائض كے ليے قرآن كا معيار عمل كس درجه بلند هے! فرمايا: اگر خدا نے تمهيں استطاعت دى هے اور تم اپنے قرابت دار حاجت مندوں اور مسكينوں كى اعانت كرتے هو تو تمهارا فرض هے هر حال ميں ان كى اعانت كرو. تمهارے ليے كسى طرح يه بات جائز نهيں كه ان كے =

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ع ۲۰

اور (پھر دیکھو! کیا ھوتا؟) اگر اللہ کا فضل تم پر نہ ھوتا، اگر اس کی رحمت چارہ‌سازی نہ فرماتی، اگر ایسا نہ ھوتا کہ وہ بڑا ھی شفقت رکھنے والا، بڑا ھی رحمت والا ھے ۲۰.

النصف ۲ ع ۸

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ؕ وَمَنْ يَّتَّبِعْ خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ فَاِنَّهٗ يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ ؕ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ مَا زَكٰى مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَبَدًا ۙ وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۲۱

مسلمانو! شیطان کے نقش قدم پر نہ چلو. جو کوئی اس کے قدم بقدم چلا تو (وہ جان رکھے) شیطان اسے شرم ناك برائیوں اور نا پسندیدہ کاموں ھی کی راہ چلائے گا. اور اگر تم پر اللہ کا فضل نہ ھوتا اور اس کی رحمت اپنے سایہ میں نہ لے لیتی تو تم میں ایك آدمی بھی ایسا نہ نکلتا جو کسی حال میں بھی

| | |
|---|---|
| يَوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ | اس دن ( ان کا کیا حال ہوگا ) |
| اَلْسِنَتُهُمْ وَ اَيْدِيْهِمْ | جب کہ ان کے خلاف خود |
| وَ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا | ان کی زبانیں ، ان کے ہاتھ |
| يَعْمَلُوْنَ ۞ ٢٤ | اور ان کے پاؤں گواہی دیں گے |

کہ ان کے کرتوت کیسے کچھ رہ چکے ہیں ! ٢٤

| | |
|---|---|
| يَوْمَئِذٍ يُّوَفِّيْهِمُ اللّٰهُ | اس دن اللہ ان کے اعمال کا |
| دِيْنَهُمُ الْحَقَّ وَ يَعْلَمُوْنَ | پورا پورا بدلا انہیں دے |
| اَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ۞ ٢٥ | دے گا ، ایسا بدلا جو ٹھیک |

ٹھیک انہیں ملنا چاہیے ۔ پھر اس دن وہ جان لیں گے کہ اللہ ہی کی ہستی سچائی ہے ، بے پردہ آشکارا سچائی ! ٢٥

| | |
|---|---|
| اَلْخَبِيْثٰتُ لِلْخَبِيْثِيْنَ | گندی عورتیں گندے مردوں |
| وَ الْخَبِيْثُوْنَ لِلْخَبِيْثٰتِ ج | کے لیے ہوئیں ، گندے مرد |

---

= حضرت ابو بکر نے بھی اپنے ایک رشتے دار مسطح بن اثاثہ کی اعانت سے ہاتھ کھینچ لیا تھا ، اس پر یہ آیت نازل ہوئی ۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ الْغٰفِلٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ لُعِنُوْا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ص وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ لا ٢٣ | جو لوگ پاك دامن عورتوں پر كه ايسی باتوں سے محض بے خبر هيں اور الله پر ايمان ركھتی هيں تهمت لگاتے هيں |

تو (ياد ركھو!) ايسے لوگوں پر دنيا اور آخرت دونوں ميں پھٹكار پڑی اور انهيں ايك بڑے هی سخت عذاب سے دوچار هونا هے ۲۳

= كسی قصور اور جرم سے خشمگيں هوكر دست اعانت كھينچ لو اور عهد كرلو كه ايسے نالائقوں كی كبھی مدد نهيں كروگے . ان كا جرم كتنا هی سخت هو مگر تمهارے عفوو درگذر كو كوتاه نهيں هونا چاهيے . يهاں هر حال ميں اصل عمل عفو و بخشش هے، نه كه غضب و انتقام.

كيا تم اس كے طلب گار نهيں كه خدا تمهارے قصور بخش دے؟ ليكن اگر تم اس كے بندوں كے قصور نهيں بخش سكتے تو تمهيں كيا حق هے ايسے قصوروں كے ليے اس كی بخشش كی طلب گاری كرو؟

روايات سے معلوم هوتا هے كه بعض صحابه كو جب معلوم هوا ان كے بعض رشتے داروں نے حضرت عائشه كے خلاف بهتان لگانے ميں حصه ليا هے تو انهوں نے قسم كھالی ايسے لوگوں كو آينده كچھ مدد نه ديں گے. چنانچه =

| | |
|---|---|
| يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ | مسلمانو! اپنے گھر کے سوا |
| لَا تَدْخُلُوا۟ بُيُوتًا غَيْرَ | کسی دوسرے کے گھر میں |
| بُيُوتِكُمْ حَتَّىٰ تَسْتَأْنِسُوا۟ | اس وقت تك قدم نہ رکھو |
| وَتُسَلِّمُوا۟ عَلَىٰٓ أَهْلِهَا ۚ | جب تك حال معلوم نہ کر لو |
| ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ لَعَلَّكُمْ | (یعنی اجازت نہ لے لو) اور |
| تَذَكَّرُونَ ۝ ٢٧ | گھر والوں پر سلام نہ بھیج لو۔ |

اس میں تمہارے لیے بہتری ہے اور یہ اس لیے ہے کہ تم غفلت میں نہ پڑو ٢٧۔

---

٢٧ - آیت ٢٧ سے سلسلۂ بیان نے یہ رخ اختیار کیا ہے کہ معاشرتی زندگی کی شایستگی اور انضباط کے لیے چند بنیادی حدود ضروری ہیں اور ضروری ہے کہ لوگ سختی کے ساتھ ان کی پابندی کریں۔ جو سوسائٹی ان حدود سے بے پروا ہو جائے گی وہ اخلاق پاکیزگی کا اعلیٰ معیار قائم نہیں رکھ سکے گی۔

ما قبل سے ان احکام کا ربط واضح ہے۔ پہلے زنا کے جرم کی شناعت واضح کی، پھر اسی طرح بہتان تراشی کو سخت ترین جرم قرار دیا۔ اب میل جول، آمد و رفت=

| | |
|---|---|
| وَالطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيْنَ | گندی عورتوں کے لیے، |
| وَالطَّيِّبُوْنَ لِلطَّيِّبٰتِ ج | پاك عورتیں پاك مردوں |
| اُولٰٓئِكَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا | کے لیے ہوئیں، پاك مرد پاك |
| يَقُوْلُوْنَ ط لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ | عورتوں کے لیے. (ایسا نہیں |
| وَّ رِزْقٌ كَرِيْمٌ ع ٢٦ | ہو سکتا کہ گندگی اور پاکی |

٣ ع ٩

ایك دوسرے سے میل کھائیں) ایسے پاك افراد ان باتوں سے مبرا ہیں جو لوگوں نے ان کے بارے میں کہی ہیں. ان کے لیے (آخرت میں) بخشش ہے اور (دنیا میں) عزت کی معیشت! ٢٦

٢٦ - آیت ٢٦ پر پچھلا بیان ختم ہو گیا. فرمایا: ازدواجی تعلقات و معاملات کے بارے میں اصل یہ ہے کہ ہمیشہ ہم جنس طبیعتیں ایك دوسرے سے میل کھائیں گی. پاکی اور گندگی کا باہم پیوند نہیں لگ سکے گا. نیك عورت نیك مرد کے ساتھ خوش رہے گی، نیك مرد نیك عورت کے ساتھ خوش حال ہو گا. جو پاك دامن ہیں انہیں فتنہ پردازوں کے جھوٹے الزام عیبی نہیں بنا دے سکتے اور جو عیبی ہیں وہ کبھی کسی کے کہنے سے پاك دامن نہیں بن جائیں گے.

فِيْهَا مَتَاعٌ لَّكُمْ ۭ وَاللّٰهُ (١٢١) تو کوئی گناہ کی بات نہیں
يَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا اگر ایسے مکان میں (بغیر باقاعدہ
تَكْتُمُوْنَ ۝۲۹ اجازت کے) چلے جاؤ. (یاد رکھو!)

تم جو کچھ کھلم کھلا کرتے ہو اور جو کچھ چھپا کر کرتے ہو
سب کچھ اللہ جان رہا ہے! ۲۹

قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا (اے پیغمبر!) مسلمان مردوں
مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوْا سے کہہ دے: (عورتوں کے
فُرُوْجَهُمْ ۭ ذٰلِكَ اَزْكٰى لَهُمْ ۭ سامنے آئیں تو) اپنی نگاہیں
اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا يَصْنَعُوْنَ ۝۳۰ نیچی رکھیں اور اپنے ستر کی

نگہداشت سے غافل نہ ہوں یہ ان کے لیے زیادہ پاک نفسی کا
طریقہ ہوگا. وہ جو کچھ بھی کرتے ہیں اللہ کے علم سے پوشیدہ
نہیں! ۳۰

وَقُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ يَغْضُضْنَ اور (اسی طرح) مسلمان عورتوں
مِنْ اَبْصَارِهِنَّ وَيَحْفَظْنَ سے بھی کہہ دے: (مردوں کے
فُرُوْجَهُنَّ وَلَا يُبْدِيْنَ سامنے آئیں تو) نگاہیں نیچی

| | |
|---|---|
| فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فِيْهَآ اَحَدًا | پھر اگر (ایسا ہو کہ) گھر میں |
| فَلَا تَدْخُلُوْهَا حَتّٰى يُؤْذَنَ | کسی کو نہ پاؤ (یعنی کوئی |
| لَكُمْ ج وَاِنْ قِيْلَ لَكُمُ | جواب نہ ملے، یا تمہیں معلوم |
| ارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا هُوَ اَزْكٰى | ہو کہ گھر خالی ہے) تو جب |
| لَكُمْ ط وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ | تک تمہیں اجازت نہ مل جائے. |
| عَلِيْمٌ ۝ ٢٨ | اس میں قدم نہ رکھو. اور |

اگر تمہیں جواب ملے: "لوٹ جاؤ (یہ ملنے کا موقع نہیں)" تو بلا تأمل لوٹ جاؤ. اس طرح لوٹ آنا تمہارے لیے زیادہ پاک نفسی کی بات ہوگی. اور (یاد رکھو!) تم جو کچھ کرتے ہو اللہ کے علم سے پوشیدہ نہیں! ٢٨

| | |
|---|---|
| لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ | اگر ایک مکان غیر آباد ہے اور |
| تَدْخُلُوْا بُيُوْتًا غَيْرَ مَسْكُوْنَةٍ | اس سے تمہیں کچھ فائدہ اٹھانا ہے |

= اور مرد و عورت کے باہمی اختلاط کے ان احکام پر زور دیا ہے جن سے معاشرتی زندگی کی اخلاقی فضا زیادہ سے زیادہ پاکیزہ ہو جائے اور اس طرح کے جرائم کو سر اٹھانے کا موقع ہی نہ ملے.

| | |
|---|---|
| لَمْ يَظْهَرُوْا عَلٰی عَوْرٰتِ | ایسے خادم ہوں جنہیں (عورتوں |
| النِّسَآءِ ص وَ لَا يَضْرِبْنَ | کی) کوئی طلب نہیں (یعنی |
| بِاَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ | بوڑھے خدمت گار)، کم سن |
| مَا يُخْفِيْنَ مِنْ زِيْنَتِهِنَّ ط | لڑکے ہوں جو ابھی عورتوں کے |
| وَ تُوْبُوْٓا اِلَى اللّٰهِ جَمِيْعًا | پردے کی باتوں سے آگاہ نہیں |
| اَيُّهَ الْمُؤْمِنُوْنَ لَعَلَّكُمْ | ہوے۔ نیز (راہ میں چلتے |
| تُفْلِحُوْنَ ۝ ۳۱ | ہوے) اپنے پاؤں اس طرح |

نہ ماریں کہ زینت کی چیزیں جو اندر پہنے ہوے ہیں ان سے لوگ باخبر ہو جائیں (یعنی پازیب کی جھنکار نہ اٹھے). اور مسلمانو! (اصل کار تو یہ ہے کہ) تم سب (خواہ مرد ہو، خواہ عورت) اللہ کے حضور (اپنی لغزشوں اور غفلتوں سے) توبہ کرو تاکہ (دین و دنیا میں) کام یاب ہو. ۳۱

| | |
|---|---|
| وَ اَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ | اور تم میں جو عورتیں بغیر |
| وَ الصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ | شوہر کے ہوں (۱۲۲) (انھیں |
| وَ اِمَآئِكُمْ ط اِنْ يَّكُوْنُوْا | بٹھائے نہ رکھو) ان کا نکاح |

| | |
|---|---|
| زِينَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا | رکھیں، اپنے ستر کی نگہداشت |
| وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰى | سے غافل نہ ہوں، اپنا بناؤ چناؤ |
| جُيُوبِهِنَّ ص وَلَا يُبْدِينَ | لوگوں کو نہ دکھائیں، مگر |
| زِينَتَهُنَّ اِلَّا لِبُعُولَتِهِنَّ | ہاں! اسی قدر کہ (لازمی طور |
| اَوْ اٰبَآئِهِنَّ اَوْ اٰبَآءِ | پر) دیکھنے میں آتا ہے، اپنے |
| بُعُولَتِهِنَّ اَوْ اَبْنَآئِهِنَّ | سینوں پر اوڑھنی کا پلا ڈالے |
| اَوْ اَبْنَآءِ بُعُولَتِهِنَّ | رهیں۔ اپنا بناؤ چناؤ صرف اپنے |
| اَوْ اِخْوَانِهِنَّ اَوْ بَنِيْٓ | شوہروں ہی کے سامنے کھلا |
| اِخْوَانِهِنَّ اَوْ بَنِيْٓ اَخَوٰتِهِنَّ | رکھیں، یا پھر باپ ہو، خسر ہو، |
| اَوْ نِسَآئِهِنَّ اَوْ مَا مَلَكَتْ | بیٹا ہو، شوہر کا لڑکا ہو، |
| اَيْمَانُهُنَّ اَوِ التّٰبِعِيْنَ | بھائی ہو، بھتیجا ہو، بھانجا ہو، |
| غَيْرِ اُولِي الْاِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ | خاندان کی عورتیں ہوں، |
| اَوِ الطِّفْلِ الَّذِيْنَ | لونڈی غلام ہوں، گھر کے |

| | |
|---|---|
| وَلْيَسْتَعْفِفِ الَّذِيْنَ | اور جو لوگ نکاح کا مقدور |
| لَا يَجِدُوْنَ نِكَاحًا حَتّٰى | نہیں رکھتے انہیں چاهیے ضبط |
| يُغْنِيَهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ | کریں یہاں تك كه الله اپنے |
| وَالَّذِيْنَ يَبْتَغُوْنَ الْكِتٰبَ | فضل سے انهیں صاحب مقدور |
| مِمَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ | کردے۔اور تمهارے زیردستوں |
| فَكَاتِبُوْهُمْ اِنْ عَلِمْتُمْ | ( یعنی غلاموں ) میں سے جو |
| فِيْهِمْ خَيْرًا ۖ وَّاٰتُوْهُمْ | لوگ آزادی کا نوشته چاهیں |
| مِّنْ مَّالِ اللّٰهِ الَّذِيْٓ اٰتٰكُمْ ؕ | اور تم دیکھو ان میں اس کی |

= ساتھ هی لونڈی غلاموں کے نکاح کے اهتمام کا بھی حکم دیا . عرب کے گھر گھر میں لونڈی غلام بسے هوے تھے . قرآن یه رسم مٹانی چاهتا تھا . لیکن جو لوگ اس حالت میں مبتلا هو چکے تھے ضروری تھا که پہلے ان کے حقوق و مصالح کی اهمیت کا عام اعتراف دلوں میں پیدا کر دیا جائے . یہی وجه هے که احکام و مواعظ میں هر جگه ان کا ذکر کیا جاتا هے .

فُقَرَآءَ يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ ۳۲

کر دو. اور تمہارے زیر دستوں میں (یعنی لونڈی غلاموں میں) جو نیك چلن ہوں ان کا بھی نکاح کر دو. اگر وہ محتاج ہوں کے تو اللہ اپنے فضل سے انہیں تونگر کر دے گا. اللہ تو بڑی ہی وسعت رکھنے والا، (سب کچھ) جاننے والا ہے! ۳۲

۳۲ – زنا کے سد باب کی کوئی کوشش سود مند نہیں ہو سکتی اگر وہ ان رکاوٹوں کو دور نہیں کر دیتی جو نکاح کی راہ میں پیدا کر دی گئی ہوں. یہ رکاوٹیں دو راہوں سے آتی تھیں: مذہب کی راہ سے کہ لوگوں نے رہبانیت کو روحانی سعادت کے حصول کا ذریعہ سمجھ لیا تھا اور مردوں کی جنسی خود پرستی اور ذاتی غرض مندی کی راہ سے کہ متعدد حالتوں میں عورتوں کو نکاح سے باز رکھنا چاہتے تھے. از ان جملہ ایك حالت بیوگی کی تھی. چنانچہ یہاں آیت ۳۲ میں خصوصیت کے ساتھ نکاح کے اہتمام کا حکم دیا اور فرمایا: جو جوان عورتیں بغیر شوہر کے ہوں، خواہ باکرہ ہوں خواہ رانڈ، ان کا نکاح کر دو، بٹھائے رکھنے کے خواہش مند نہ ہو. =

| | |
|---|---|
| وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ | (مسلمانو!) هم نے تمھارے لیے |
| اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ وَّمَثَلًا | کھلے کھلے احکام نازل کردیے |
| مِّنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا | اور تم سے پہلے جو لوگ |
| مِنْ قَبْلِكُمْ وَمَوْعِظَةً | گزر چکے ہیں ان کی مثالیں بیان |
| لِّلْمُتَّقِيْنَ ع ٣٤ | کردیں ، نیز ایسی باتیں بھی جن |

٤
ع
١٠

= ہوگیا ۔ قرآن نے غلامی کی رسم مٹانے کے لیے جو تدریجی اصلاحات شروع کی تھیں ان میں ایک اصلاح یہ بھی تھی کہ مکاتبت کی درخواست منظور کر لینے کا حکم دیا ۔ چنانچہ یہاں آیت ٣٣ میں ان کے نکاح کا حکم دیتے ہوئے اس بات پر بھی زور دیا اور فرمایا : نہ صرف ان کی درخواست منظور کر لینا ضروری ہے ، بلکہ اس کے لیے انہیں مالی مدد بھی دینی چاہیے ۔ مال کو "مال اللہ" کہہ کر یہ حقیقت یاد دلا دی کہ مال جو کچھ ہے اللہ ہی کا دیا ہوا ہے، پس اس میں اس کے بندوں کا بھی حق ہے !

کلدانیوں ، ہندوؤں اور رومیوں کی طرح عربوں میں بھی یہ طریقہ عام تھا کہ لونڈیوں سے پیشہ کراتے تھے اور اس کی کمائی کھاتے تھے ۔ ان کے نکاح کا حکم دیتے ہوئے آیت ٣٣ میں اس طرف بھی اشارہ کر دیا تاکہ اس فساد کا بکلی انسداد ہو جائے ۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تُكْرِهُوْا فَتَيٰتِكُمْ | صلاحیت بھی ھے تو ان سے |
| عَلَى الْبِغَآءِ اِنْ اَرَدْنَ | نوشتے کا معاملہ ضرور کر لو |
| تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ | اور چاھیے کہ اللہ کے مال میں |
| الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَمَنْ | سے جو اس نے دے رکھا ھے |
| يُّكْرِهْهُّنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ مِنْۢ | ان کی مدد بھی کرو۔ اور اپنی |
| بَعْدِ اِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ | لونڈیوں کو کہ پاک دامن رھنا |
| رَّحِيْمٌ ۝ ۳۳ | چاھتی ھیں، محض دنیا کے عارضی |

فائدے کے لیے حرام کاری پر مجبور نہ کرو۔ اور جو انھیں مجبور کرے گا، اور وہ اپنے کو بے بسی کی حالت میں پائیں گی تو (وہ رحمت الٰہی سے مایوس نہ ھو جائیں) اللہ بخشنے والا، رحمت والا ھے! ۳۳

---

۳۳ - اگر غلام اور آقا میں اس طرح کا سمجھوتا ھو جاتا تھا کہ غلام محنت مزدوری کر کے یا کسی دوسرے ذریعے سے ایک خاص رقم آقا کو ادا کر دے گا اور اس کے معاوضے میں وہ اسے آزاد کر دے گا تو اسے "مکاتبہ" کہتے تھے، یعنی آپس میں آزادی کا نوشتہ =

زُجَاجَةٍ ؕ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّ لَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ؕ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ؕ يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَ يَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ؕ وَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ۙ ۝ ٣٥

قندیل ہے (۱۲۳)، قندیل میں چراغ، چراغ شیشے کے کنول میں، شیشے کا کنول اس درجہ صاف و شفاف جیسے ایک چمکتا ہوا ستارہ، زیتون کے مبارک درخت کے تیل سے اسے روشن کیا گیا، (اس کی روشنی) نہ تو پورب کے رخ (ہوئی) نہ پچھم کی طرف، تیل کی صفائی کا یہ حال کہ اگر آگ نہ چھوے جب بھی معلوم ہو آپ ہی آپ روشن ہو جائے گا، گویا ایک روشنی پر دوسری روشنی ہوئی! اللہ جسے چاہتا ہے اپنی روشنی کی راہ پر لگا دیتا ہے اور وہ لوگوں کے سمجھنے بوجھنے کے لیے مثالیں بیان کرتا ہے۔ اس کے علم سے کوئی چیز باہر نہیں! ۳۵

میں پرهیز گاروں کے لیے سر تا سر نصیحت هے ۳٤ .

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ؕ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ

الله کی هستی آسمان اور زمین کی روشنی هے . اس کی روشنی کی مثال ایسی سمجھو جیسے ایك

۳٤ - آیت ۳۳ پر احکام سورت کا پهلا حصه ختم هوگیا اور ۳٤ سے سلسلۂ بیان تذکیر وموعظت کی طرف متوجه هوگیا هے، تاکه ازدواجی زندگی اور حسی پاکیزگی کے جو احکام دیے گئے هیں ان کے فهم وعمل کے لیے طبیعتیں مستعد هو جائیں . یه قرآن کا عام اسلوب بیان هے که وه احکام ونواهی کو بهی موعظت کے پیرایے میں بیان کرتا هے، قانون کی کتابوں کی طرح بیان نهیں کرتا .
چنانچه یهاں فرمایا : قرآن تین طرح کی باتوں پر مشتمل هے : آیات بینات ، پچهلی قوموں کا تذکره اور متقیوں کے لیے موعظت. پهر ایك خاص موعظت شروع هوئی هے اور یکے بعد دیگرے دو مثالیں بیان فرمائی هیں : پهلی ایمان اور ایمان والوں کے کاموں کی هے ، دوسری کفر اور اصحاب کفر کے اعمال کی. تشریح آخر میں ملے گی .

مَا عَمِلُوْا وَ يَزِيْدَهُمْ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝ ۳۸

کرتے ھیں ؟ ) اس لیے کہ اللہ انھیں ان کے کاموں کا بہتر سے بہتر بدلا دےاور (صرف اتنا ھی نہیں بلکہ) اپنے فضل سے ان کا احر اور زیادہ کر دے۔ وہ حسے دینا چاھتا ھے ، بے حساب دے دیتا ھے ۔ ۳۸

وَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍۢ بِقِيْعَةٍ يَّحْسَبُهُ الظَّمْاٰنُ مَآءً ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَهٗ لَمْ يَجِدْهُ شَيْـًٔا وَّ وَجَدَ اللّٰهَ عِنْدَهٗ فَوَفّٰىهُ حِسَابَهٗ ؕ وَ اللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ ۙ ۳۹

مگر جنھوں نے کفر کی راہ اختیار کی تو (ان کا حال دوسرا ھے ) ان کے کاموں کی مثال ایسی ھے جیسے ریگستان میں نظر کا دھوکا (۱۲٤) کہ پیاسا اسے پانی سمجھ کر دوڑے ، مگر جب پاس پہنچے تو کچھ بھی نہ پائے ، ھاں ! اللہ کو اپنے پاس موجود پائے جو اس (کی سعی لا حاصل) کا پورا پورا حساب چکا دیتا ھے اور وہ حساب چکانے

فِیْ بُیُوْتٍ اَذِنَ اللّٰهُ اَنْ تُرْفَعَ وَ یُذْكَرَ فِیْهَا اسْمُهٗ لا یُسَبِّحُ لَهٗ فِیْهَا بِالْغُدُوِّ وَ الْاٰصَالِ لا ۳٦

ان گھروں میں جس کے لیے اللہ نے حکم دیا کہ بلند کیے جائیں اور ان میں اس کا نام لیا جائے، لوگ صبح و شام اس کی تسبیح میں زمزمہ سنج رہتے ہیں ۳٦ ۔

رِجَالٌ لا لَّا تُلْهِیْهِمْ تِجَارَةٌ وَّ لَا بَیْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَ اِقَامِ الصَّلٰوةِ وَ اِیْتَآءِ الزَّكٰوةِ لا یَخَافُوْنَ یَوْمًا تَتَقَلَّبُ فِیْهِ الْقُلُوْبُ وَ الْاَبْصَارُ لا ۳۷

ایسے لوگ جنہیں کوئی دھندا اس کی یاد سے اور نماز کے اہتمام اور زکوٰۃ کی ادائگی سے غافل نہیں کرسکتا، نہ تو سوداگری کا کاروبار، نہ حس و مال کی بکری! وہ اس (آنے والے) دن سے ڈرتے ہیں جس کی ہولناکی سے دل الٹ جائیں گے اور آنکھیں پھری کی پھری رہ جائیں گی! ۳۷ ۔

لِیَجْزِیَهُمُ اللّٰهُ اَحْسَنَ

(وہ یہ سب کچھ کیوں

وَالطَّيْرُ صٰٓفّٰتٍ ۭ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهٗ وَتَسْبِيْحَهٗ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ۝ ٤١

جتنی مخلوقات ھیں سب اللہ کی تسبیح میں سرگرم ھیں، پرندے بھی جو اپنے پر کھولے ھوے (فضا میں اڑتے رھتے ھیں) . سب نے اپنی اپنی عبادت و تسبیح کا طریقہ جان لیا ھے (اور سب اس پر کار بند ھیں). اور وہ جو کچھ کرتے رھتے ھیں اللہ کے علم سے پوشیدہ نہیں ٤١ .

٤١ - قرآن نے جابجا اس حقیقت پر توجہ دلائی ھے کہ کائنات ھستی میں جتنی چیزیں ھیں سب اللہ کے آگے جھکی ھوئی ھیں ، سب اس کی تسبیح و تقدیس میں زمزمہ سنج ھیں، سب اس کی عبادت میں سرگرم ھیں ”و لکن لا تفقھون تسبیحھم “ (١٧ : ٤٤) تمھیں ان کی تسبیح کی فہم و بصیرت نہیں . تم انھیں عالم تسبیح و تقدیس میں مگر سمجھتے نہیں .

اس تسبیح و صلاۃ کی حقیقت کیا ھے؟ اس کی تشریح گزشتہ سورتوں کے نوٹوں میں کی جا چکی ھے، خصوصاً بنی اسرائیل کی آیت ٤٤ کے نوٹ میں اور تفسیر سورۂ فاتحہ میں . یہاں آیت ٤١ میں جو مزید اشارات کیے گئے ھیں ان کی تشریح آخر میں ملے گی .

میں بڑاھی تیز ھے ۳۹ .

| | |
|---|---|
| اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ | یا پھر ان کی مثال ایسی سمجھو |
| يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ | جیسے گہرے سمندر کی اندھیری |
| مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ؕ | اور سمندر کو لہروں ( کی |
| ظُلُمٰتٌ ۢ بَعْضُهَا فَوْقَ | چادر ) نے ڈھانک رکھا ہو ، |
| بَعْضٍ ؕ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ | ایک لہر کے اوپر دوسری لہر |
| لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا ؕ وَمَنْ | اور لہروں کے اوپر بادل چھایا |
| لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا | ھوا. گویا تاریکیاں ھی تاریکیاں |
| فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۠ ۴۰ | ھوئیں ، ایک تاریکی پر دوسری |

ع ٥ ١١

تاریکی. آدمی اگر خود اپنا ھاتھ نکالے تو امید نہیں که سجھائی دے. اور حس کسی کے لیے الله ھی نے اجالا نہیں کیا تو پھر اس کے لیے روشنی میں کیا حصه ھو سکتا ھے؟ ٤٠

| | |
|---|---|
| اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُسَبِّحُ | کیا تم نے اس بات پر نظر |
| لَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | نہیں کی که آسمان و زمین میں |

ھے)۔ اسی طرح آسمان سے ٹھنڈک کے پہاڑ (۱۲۷) اتارتا ھے
(یعنی برف گرتی ھے اور پہاڑوں کی طرح اس کے تودے جم
جاتے ھیں)، پھر جس کو چاھتا ھے اس کا اثر پہنچا دیتا ھے،
جس کسی سے چاھتا ھے اسے ھٹا دیتا ھے۔ اور اس عالم میں
بجلی کی چمک کا یہ حال ھوتا ھے کہ معلوم ھوتا ھے بس اب
آنکھیں خیرہ ھو کر رہ گئیں ۴۳۔

يُقَلِّبُ اللّٰهُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ۚ (مگر) وہ رات اور دن کا
اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّاُولِي الٹ پھیر کرتا رھتا ھے (اس
الْاَبْصَارِ ۝۴۴ لیے کوئی حالت بھی یہاں
یک ساں نہیں رھتی)۔ بلا شبہ اس صورت حال میں ان لوگوں
کے لیے بڑی ھی عبرت ھے جو صاحب بصیرت ھیں ۴۴۱

---

۴۳ - آیت ۴۳ میں وہ استدلال ھے جسے ھم نے اپنی
جدید تدوینات میں ''برھان ربوبیت'' سے تعبیر کیا ھے
اور یہاں خصوصیت کے ساتھ اس حقیقت پر توجہ دلائی
ھے جسے ھم ''نظام ربوبیت'' کے عنوان سے تفسیر
سورۂ فاتحہ میں لکھ چکے ھیں۔ ضروری ھے کہ اس
موقع پر اس مبحث کا مطالعہ تازہ کر لیا جائے۔

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَاِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ ۝٤٢

اور آسمان و زمین کی ساری پادشاہت اللہ ہی کے لیے ہے، اسی کی طرف سب کو لوٹنا ہے! ٤٢

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُزْجِيْ سَحَابًا ثُمَّ يُؤَلِّفُ بَيْنَهٗ ثُمَّ يَجْعَلُهٗ رُكَامًا فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ ۚ وَيُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ جِبَالٍ فِيْهَا مِنْۢ بَرَدٍ فَيُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَيَصْرِفُهٗ عَنْ مَّنْ يَّشَآءُ ۭ يَكَادُ سَنَا بَرْقِهٖ يَذْهَبُ بِالْاَبْصَارِ ۝٤٣

کیا تم نے اس بات پر نظر نہیں کی کہ یہ اللہ ہی ہے جو ابر کی چادروں کو آہستہ آہستہ چلاتا ہے(١٢٥)، پھر انہیں آپس میں جوڑ دیتا ہے، پھر انہیں اس طرح کر دیتا ہے کہ ایک تہ پر دوسری تہ چڑھ جاتی ہے اور سب مل جل کر ایک ہو جاتے ہیں (١٢٦)، پھر تم دیکھتے ہو کہ اس کے اندر سے پانی کے قطرے نکل رہے ہیں (اور مینہ کا سماں بندھ گیا

لَقَدْ اَنْزَلْنَآ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ ؕ وَاللّٰهُ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝۴۶

بلا شبہ ہم نے ایسی آیتیں نازل کر دی ہیں جو (حقیقت حال) روشن کر دینے والی ہیں اور اللہ جسے چاہتا ہے (کام یابی کی) سیدھی راہ دکھا دیتا ہے !۴۶

= دارو مدار پانی پر ہے . بعض اس طرف گئے کہ پانی سے مقصود نطفہ ہے . حالانکہ اگر آیت کے صاف صاف مطلب پر قناعت کر لیتے تو وہ وقت دور نہ تھا جب خود انسانی علم کی کاوشیں اسی حقیقت کا اعلان کرنے والی تھیں . چنانچہ اب علم الحیات کا ہر طالب علم جانتا ہے کہ اجسام حیہ کی ابتدائی نشو و نما پانی ہی میں ہوئی ہے اور پانی ہی کے حیوانات نے بتدریج خشکی کے حیوانات کا چولا پہنا ہے .

۴۶ - آیت ۴۶ پر موعظت ختم ہو گئی ہے اور خاتمہ اس اعلان پر ہوا کہ " لقد انزلنا اٰیٰت مبینٰت " الخ ، ہم نے اس موعظت میں ایسی دلیلیں بیان کر دی ہیں جو ہر طالب حق کے آگے عرفان حقیقت کی روشنی نمایاں کر دیتی ہیں اور سعادت کی صراط مستقیم وہ اپنے سامنے پا لیتا ہے . =

| | |
|---|---|
| وَاللّٰهُ خَلَقَ كُلَّ دَآبَّةٍ مِّنْ مَّآءٍ ج فَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰى بَطْنِهٖ ج وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰى رِجْلَيْنِ ج وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰٓى اَرْبَعٍ ط يَخْلُقُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ ط اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۞ ٤٥ | اور (پھر دیکھو!) یه الله هی کی کار فرمائی ھے که اس نے تمام جان داروں کو پانی سے پیدا کیا ۰ ان میں کچھ ایسے ھوے جو پیٹ کے بل چلتے ھیں، کچھ ایسے ھوے که دو پانووں سے چلتے ھیں، کچھ |

ایسے جو چار پانووں سے چلے. الله جو چاھتا ھے پیدا کرتا ھے، اس کی قدرت سے کوئی چیز باھر نہیں! ٤٥

٤٥ - قرآن نے یہاں آیت ٤٥ میں اور بعض دوسرے مقامات میں اس حقیقت کا اعلان کیا ھے که تمام جان دار احسام کی پیدایش پانی سے ھوئی. چوں که زندگی کی ابتدائی پیدایش کے بارے میں طرح طرح کے دور از کار خیالات پھیلے ھوے تھے، اس لیے اس آیت کی تفسیر میں مفسروں کو حیرانیاں پیش آئیں. بعضوں نے اس کا مطلب یه بتانا چاھا که تمام جان داروں کی زندگی کا =

يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ ؕ وَمَآ اُولٰٓئِكَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ ۝٤٧

پر ایمان لائے اور اس کی اطاعت کی، پھر یہ سب کچھ کہہ دینے کے بعد انہیں میں ایک فریق ہے جو (اللہ اور اس کے رسول کے حکم سے) رخ پھیر لیتا ہے. حقیقت یہ ہے کہ ایسے لوگ سرے سے مؤمن ہی نہیں ہوئے! ٤٧

وَاِذَا دُعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝٤٨

اور جب ان لوگوں کو اللہ اور اس کے رسول کی طرف بلایا جاتا ہے کہ ان کے درمیان فیصلہ کر دیا جائے تو (دیکھو!) اچانک ان میں ایک فریق نکلتا ہے جو یک قلم رخ پھیرے ہوئے ہے! ٤٨

وَاِنْ يَّكُنْ لَّهُمُ الْحَقُّ يَاْتُوْٓا اِلَيْهِ مُذْعِنِيْنَ ۝٤٩

اور اگر کوئی معاملہ ایسا ہوتا ہے جس میں حق ان کے ساتھ ہوتا ہے تو پھر (کبھی رخ نہیں پھیرتے اور) اللہ کے رسول کے پاس سر جھکائے دوڑتے چلے آتے ہیں! ٤٩

٤٧ تا ٤٩ - آیت ٤٧ میں ان لوگوں کی حالت بیان کی =

| | |
|---|---|
| وَ يَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ | اور (دیکھو!) یہ لوگ کہتے |
| وَ بِالرَّسُوْلِ وَ اَطَعْنَا ثُمَّ | ہیں: ہم اللہ اور اس کے رسول |

= اب پچھلی موعظت کے دلائل پر بار بار غور کرو اور دیکھو وہ "مبین" یعنی حقیقت واضح کر دینے والی دلیلیں ہیں یا نہیں!

اس موقع پر یہ بات بھی یاد کر لو کہ قرآن جن دلیلوں کو عرفان حقیقت کی راہ روشن کر دینے والی دلیلیں قرار دیتا ہے وہ یہ دلیلیں ہوئیں، نہ کہ ہمارے گھڑے ہوے منطقی مقدمات. یہ حقیقت امام رازی نے آخر عمر میں پائی جیسا کہ آخری مصنفات میں اعتراف کیا ہے. اگر پہلے پا لیتے تو اس بے کار کی زحمت سے بچ جاتے جو تفسیر کبیر لکھنے میں انھوں نے برداشت کی اور تمام پچھلے مفسروں کے لیے ایک غلط رہ نمائی کا نشان راہ چھوڑ گئے!

اس کے بعد سلسلۂ بیان ایک نہایت اہم بنیادی معاملے پر متوجہ ہو گیا ہے، یعنی احکام و قوانین حق کی کامل اطاعت و انقیاد کی ضرورت. کیوں کہ جماعت کے تزکیہ و سعادت کا تمام تر دار و مدار اسی بات پر تھا اور معاشرتی احکام کے اعلان کے بعد خصوصیت کے ساتھ اس پر زور دینا ضروری تھا.

يَّحِيْفَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وَرَسُوْلُهٗ ؕ بَلْ اُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ؑ ۵۰

میں پڑ گئے ہیں؟ کیا انہیں اندیشہ ہے کہ اللہ اور اس کا رسول ان کے بارے میں زیادتی نہ کر بیٹھے؟ نہیں! اصل یہ ہے کہ خود یہی ہیں جو انصاف کا خون کرنے والے ہیں! ۵۰

٦ ع ١٢

اِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذَا دُعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ اَنْ يَّقُوْلُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ؕ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ ۵۱

مؤمنوں کی شان تو یہ ہے کہ جب اللہ اور اس کے رسول کی طرف فیصلے کے لیے بلائے جائیں تو ان کا جواب اس کے سوا کچھ نہ ہو کہ "ہم نے حکم سنا اور حکم مانا". یقیناً ایسے ہی لوگ ہیں جو (دنیا و آخرت میں) کام یاب ہوے! ۵۱

۵۱ - آیت ۵۱ کا تعلق اگرچہ معاملۂ قضا سے ہے، لیکن منشاء اس کا عام ہے. یہاں سے معلوم ہو گیا کہ جب قرآن و سنت کا کوئی فیصلہ مسلمانوں کے سامنے آ جائے تو انہیں فوراً "سمعنا و اطعنا" کہ کر اس کے=

اَفِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ اَمِ ارْتَابُوْٓا اَمْ یَخَافُوْنَ اَنْ

کیا ان کے دلوں کو روگ لگ گیا ہے؟ کیا وہ شک

= ہے جنہوں نے زبان سے تو ایمان کا اقرار کر لیا تھا، لیکن دلوں میں اترا نہیں تھا۔ وہ اپنے اقرار و ادعا میں پورے مؤمن تھے، مگر عمل میں پورے منکر! قرآن نے انہیں "منافق" کے لقب سے یاد کیا ہے اور سورۂ توبہ کی تشریحات میں اس کی تفصیلات گزر چکی ہیں۔

یہاں ان لوگوں کے مؤمن ہونے کی نفی کی ہے جو زبان سے تو اطاعت حق کا اقرار کریں، لیکن عمل کا یہ حال ہو کہ وقت پر صاف رخ پھیر لیں۔ آیت ۴۹ میں فرمایا: اگر کوئی قضیہ ایسا ہوتا ہے جس میں وہ اپنے کو برسر حق پاتے ہیں تو فوراً پیغمبر اسلام کے سامنے اپنا معاملہ پیش کر دیتے ہیں، کیوں کہ سمجھتے ہیں یہاں کا فیصلہ حق و انصاف کا فیصلہ ہو گا اور اس قضیے میں انصاف ہمارے ساتھ ہے۔ لیکن جن قضیوں میں انصاف کا تقاضا ان کے خلاف ہوتا ہے ان میں پیغمبر اسلام کے محاکمے سے ہمیشہ بچنا چاہیں گے، کیوں کہ سمجھتے ہیں یہاں کا فیصلہ ان کی غرض مندی کے لیے مفید نہیں ہو سکتا!

لَيَخْرُجُنَّ ؕ قُلْ لَّا تُقْسِمُوْا ۚ طَاعَةٌ مَّعْرُوْفَةٌ ؕ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌ ۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝ ٥٣

سخت قسمیں کھا کھا کر کہا "(ہم تو آپ کے فرماں بردار ہیں) کہ اگر حکم دیجیے تو ابھی (گھر بار چھوڑ کر) نکل کھڑے ہوں". ان لوگوں سے کہہ دے: قسمیں نہ کھاؤ (اس سے کچھ نہیں بنتا). اصلی بات جو مطلوب ہے وہ تو اطاعت ہے، سمجھی بوجھی ہوئی اطاعت (١٢٨) (نہ کہ زبان کی قسمیں). تم جو کچھ کرتے ہو اللہ اس کی (پوری پوری) خبر رکھنے والا ہے! ٥٣

---

٥٣ - سچے آدمی کی سب سے بڑی پہچان یہ ہے کہ وہ کبھی قسمیں کھا کھا کر اپنی سچائی کا یقین نہیں دلائے گا. وہ سیدھے سادے طریقے پر ایک بات کہہ دے گا اور سمجھے گا میں نے جو کچھ کہا ہے سچ ہے اور ضروری ہے کہ ہر آدمی اسے سچ ہی سمجھے:

بکیش صدق و صفا حرف عہد بی کار است
نگاہ اہل محبت تمام سوگند است

لیکن جس کے دل میں چور ہوگا وہ بات بات پر قسمیں کھائے گا اور دس دس مرتبہ اپنی سچائی کا یقین دلائے گا، کیوں کہ وہ جانتا ہے جو کچھ کہہ رہا ہوں سچ نہیں اور =

| | |
|---|---|
| وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَخْشَ اللّٰهَ وَيَتَّقْهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ۵۲ | اور (یاد رکھو!) جس کسی نے اللہ اور اس کے رسول کی فرماں برداری کی، اللہ سے ڈرا |

اور پرہیزگاری کی راہ چلا تو بس ایسے ہی لوگ ہیں جو اپنی مراد کو پہنچے ۵۲ .

| | |
|---|---|
| وَاَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ لَئِنْ اَمَرْتَهُمْ | اور (اے پیغمبر!) ان لوگوں نے (یعنی منافقوں نے) بڑی |

= آگے جھك جانا چاهیے اور سارے حیلوں اور حجتوں کا خاتمه هو جانا چاهیے . پھر یه جو لوگوں نے مختلف اماموں اور پیشواؤں کے اقوال و آراء کو اپنی تقلید و اطاعت کا مرکز بنا رکھا ہے اور قرآن کی کوئی آیت، سنت کی کوئی تصریح، عقل و درایت کی کوئی روشنی بھی ان کا رخ اس خود ساخته قبله سے نہیں پھرا سکتی، کیا وہ اپنے طریقے کو ایمان باللہ و رسولہ کا سچا طریقه کہه سکتے ھیں؟ اگر ان کے سامنے اللہ اور اس کے رسول کا فرمان پیش کیا جائے تو ان کی زبانوں کو حرکت نه هوگی، لیکن جونہیں ان کے مشایخ و فقہاء کا قول سامنے آجائے بے اختیار پکار اٹھیں کے "سمعنا و اطعنا"!

تم پر عائد ہو گئی ہے اس کے لیے جواب دہ تم ہو۔ اگر اس کی اطاعت کرو گے راہ پاؤ گے۔ اور اللہ کے رسول کے ذمے تو اس سے زیادہ کچھ نہیں کہ (پیام حق) صاف صاف پہنچا دے! ٥٤

٥٤ ۔ آیت ٥٤ جوامع کلمات میں سے ہے۔ چند لفظوں کے اندر وہ سب کچھ واضح کر دیا جو تبلیغ دین کے مقاصد و نتائج کے باب میں کہا جا سکتا ہے۔ جس قدر غور کرتے جاؤ گے مطالب کا دائرہ وسیع ہوتا جائے گا۔ فرمایا: تمام باتوں کا خلاصہ یہ ہے کہ اللہ اور اس کے رسول کی فرماں برداری کرو۔ یہی سعادت کی راہ ہے اور اسی میں ساری باتیں آ گئیں۔ اور اگر تم اللہ کے رسول سے روگردانی کرتے ہو تو اس کا خمیازہ خود تمہیں کو بھگتنا ہے، کسی دوسرے کا کچھ نہیں بگڑے گا۔ اس کے ذمے یہ بات نہیں ڈالی گئی ہے کہ تمہیں جبراً کسی نہ کسی طرح اپنی راہ چلا کر ہی چھوڑے۔ اس کی ذمے داری تو صرف اتنی ہے کہ پیام حق پہنچا دے۔ سننا، سمجھنا اور کار بند ہونا یہ تمہارا فرض ہے۔ اگر ادا کرو گے کام یاب ہو گے، انکار کرو گے ہلاکت میں پڑو گے۔ رسول تمہارے عمل کے لیے ذمے دار نہیں!

غور کرو! ان چند لفظوں نے مہمات مسائل عمل کے =

| | |
|---|---|
| قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا | نیز کہہ دے "اللہ کی اطاعت |
| الرَّسُوْلَ ج فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا | کرو اور اللہ کے رسول کی |
| عَلَيْهِ مَا حُمِّلَ وَ عَلَيْكُمْ | اطاعت کرو (ایمان کی راہ |
| مَّا حُمِّلْتُمْ ۭ وَ اِنْ تُطِيْعُوْهُ | اس کے سوا اور کچھ نہیں |
| تَهْتَدُوْا ۭ وَمَا عَلَى الرَّسُوْلِ | ہو سکتی)۔ اور اگر تم نے |
| اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ۝ ۵۴ | روگردانی کی تو (اس کا نتیجہ |

خود تمہیں کو بھگتنا ہے) جو ذمے داری رسول کے سر
ڈالی گئی ہے اس کی جواب دہی اس کے سر ہے، جو ذمے داری

= کوئی وجہ نہیں کہ سننے والا بھی اسے سچ سمجھے۔

آیت ۵۳ میں منافقوں کی اسی روش کا ذکر کیا ہے۔
فرمایا: وہ قسمیں کھا کھا کر اپنی اطاعت و انقیاد کا
یقین دلاتے ہیں، حالانکہ ان کا عمل انہیں صاف جھٹلا
رہا ہے۔ ان سے کہہ دو: قسموں سے کچھ نہیں بنتا، اصل
شے جو مطلوب ہے وہ عمل ہے۔

آگے چل کر سورۂ نون میں تمہیں بد کردار آدمیوں
کا سب سے پہلا نمایاں وصف یہی ملے گا کہ "حلاف"
ہوتے ہیں، یعنی بہت قسمیں کھانے والے (۶۸ : ۱۰)۔

کسی ہستی کو شریک نہیں ٹھہرائیں گے ۔ پھر جو کوئی اس کے بعد بھی نا شکری کرے تو ایسے ہی لوگ ہیں جو نافرمان ہوے ۵۵ ۔

وَأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَآتُوا الزَّكٰوةَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ۞ ۵۶

اور چاہیے کہ نماز کا اہتمام کرو، زکوٰۃ ادا کرنے میں سرگرم رہو اور اللہ کے رسول کا کہا مانو ۔ کچھ بعید نہیں کہ رحمت الٰہی کے سزاوار ہو ۵۶

لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا مُعْجِزِينَ فِي الْأَرْضِ ج وَمَأْوٰهُمُ النَّارُ ط وَلَبِئْسَ الْمَصِيرُ ۞ ع ۵۷

(اے پیغمبر!) ایسا خیال نہ کرنا کہ جن لوگوں نے کفر کی راہ اختیار کی ہے وہ ایسے ہیں کہ (اس) سرزمین میں (سب کو) عاجز کر دیں ۔ انہیں! انہیں خود ایک دن سچائی کے آگے عاجز ہو کر گرنا ہے) اور (بالآخر) ان کا ٹھکانا دوزخ ہے، ٹھکانا پانے کی کیا ہی بری جگہ! ۵۷

۷ ع ۱۳

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لِيَسْتَأْذِنْكُمُ الَّذِينَ مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ

مسلمانو! جو آدمی تمہارے زیردست ہیں (یعنی لونڈی غلام)

| | |
|---|---|
| وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ | جو لوگ تم میں ایمان لائے |
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ | ھیں اور ان کے عمل بھی اچھے |
| فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ | ھیں ان سے اللہ کا وعدہ ھوا |
| مِنْ قَبْلِهِمْ ص وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ | کہ زمین کی خلافت انھیں عطا |
| دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ | فرمائے گا، اسی طرح جس |
| وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ | طرح ان لوگوں کو دے چکا |
| اَمْنًا يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ | ھے جو ان سے پہلے گزر چکے |
| بِيْ شَيْئًا ط وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ | ھیں. نیز ایسا بھی ضرور ھونے |
| ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝ ٥٥ | والا ھے کہ ان کے دین کو کہ ان |

کے لیے پسند کر لیا گیا ھے، ان کے لیے جما دے اور خوف و حطر کی زندگی کو امن و امان کی زندگی سے بدل دے. وہ (بے خوف و خطر) میری بندگی میں لگے رھیں کے اور میرے ساتھ

---

ـــ کتنے گوشوں کا احاطہ کر لیا ھے! اگر دنیا قرآن کی صرف اس ایك آیت کا مطلب اچھی طرح سمجھ لے تو اختلاف فکر و عمل کے سارے جھگڑے ختم ھو جائیں!

ضرورت لگی رهتی هے . تو (دیکھو!) اس طرح الله کھول کھول کر احکام بیان کر دیتا هے . وہ سب کچھ جاننے والا اور اپنے کاموں میں حکمت والا هے! ۵۸

| | |
|---|---|
| وَ اِذَا بَلَغَ الْاَطْفَالُ مِنْكُمُ الْحُلُمَ فَلْيَسْتَاْذِنُوْا كَمَا اسْتَاْذَنَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ ۵۹ | اور جب تمہارے بچے بلوغت کو پہنچ جائیں تو چاهیے کہ جس طرح ان سے بڑے اجازت لے کر داخل هوا کرتے هیں اسی طرح وہ بھی اجازت |

لے کر داخل هوں . اس طرح الله کھول کھول کر احکام بیان کر دیتا هے اور وہ سب کچھ جاننے والا ، (اپنے تمام کاموں میں) حکمت رکھنے والا هے! ۵۹

۵۸ - آیت ۲۷ میں استئذان کا حکم دیا تھا ، یعنی جب کسی کے یہاں جاؤ تو اجازت لے کر مکان میں داخل هو . یہاں اس امر پر توجہ دلائی هے کہ خود اپنے گھر کے اندر بھی ایک دوسرے کے کمرے میں جاتے هوئے استئذان ضروری هے . تشریح اس کی آخر میں ملے گی .

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ لَمْ يَبْلُغُوا الْحُلُمَ مِنْكُمْ ثَلٰثَ مَرّٰتٍ ۭ مِنْ قَبْلِ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَحِيْنَ تَضَعُوْنَ ثِيَابَكُمْ مِّنَ الظَّهِيْرَةِ وَمِنْۢ بَعْدِ صَلٰوةِ الْعِشَاۗءِ ړ ثَلٰثُ عَوْرٰتٍ لَّكُمْ ۭ لَيْسَ عَلَيْكُمْ وَلَا عَلَيْهِمْ جُنَاحٌۢ بَعْدَهُنَّ ۭ طَوّٰفُوْنَ عَلَيْكُمْ بَعْضُكُمْ عَلٰي بَعْضٍ ۭ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝۵۸ | اور جو تم میں ابھی بلوغت کو نہیں پہنچے انہیں چاہیے کہ ان تین وقتوں میں تمہارے پاس آئیں تو اجازت لے کر آئیں: صبح کی نماز سے پہلے، دوپہر کے وقت جب (آرام کرنے کے لیے) کپڑے اتار دیا کرتے ہو، نماز عشاء کے بعد. یہ تین وقت تمہارے پردے کے وقت ہوے. ان وقتوں کے سوا باقی وقتوں میں کوئی گناہ کی بات نہیں، |

نہ تو تمہارے لیے نہ ان کے لیے. ان کا تمہارے پاس برابر آنا جانا رہتا ہے. تم میں سے ایک کو دوسرے کے پاس آنے کی

| | |
|---|---|
| اٰبَآئِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اُمَّهٰتِكُمْ | کھانا کھاؤ، یا ایسے گھروں |
| اَوْ بُيُوْتِ اِخْوَانِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ | سے کھاؤ جو تمہارے باپ، |
| اَخَوٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اَعْمَامِكُمْ | ماں، بھائی، بہن، چچا، پھوپی، |
| اَوْ بُيُوْتِ عَمّٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ | ماموں، خالہ کے گھر ہوں، یا ان |
| اَخْوَالِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ خٰلٰتِكُمْ | لوگوں کے جن کی کنجیاں |
| اَوْ مَا مَلَكْتُمْ مَّفَاتِحَهٗٓ | تمہارے اختیار میں ہوئیں |
| اَوْ صَدِيْقِكُمْ ؕ لَيْسَ عَلَيْكُمْ | یا دوستوں کے گھر ہوں. |
| جُنَاحٌ اَنْ تَاْكُلُوْا جَمِيْعًا | اور اس میں بھی کوئی گناہ کی |
| اَوْ اَشْتَاتًا ؕ فَاِذَا دَخَلْتُمْ | بات نہیں کہ تم سب مل کر |
| بُيُوْتًا فَسَلِّمُوْا عَلٰٓى | کھانا کھاؤ یا الگ الگ. |
| اَنْفُسِكُمْ تَحِيَّةً مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ | پھر جب ایسا ہو کہ تم کسی |
| مُبٰرَكَةً طَيِّبَةً ؕ كَذٰلِكَ | گھر میں داخل ہو تو چاہیے |
| يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ | کہ اپنے لوگوں پر سلام بھیجو، |

وَالْقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَآءِ — اور بوڑھی عورتیں جنھیں
الّٰتِيْ لَا يَرْجُوْنَ نِكَاحًا فَلَيْسَ — نکاح کی اب امید نہیں رہی،
عَلَيْهِنَّ جُنَاحٌ اَنْ يَّضَعْنَ — اگر اپنے (اوپر کے) کپڑے
ثِيَابَهُنَّ غَيْرَ مُتَبَرِّجٰتٍ — (یعنی چادر وغیرہ) اتاردیں تو
بِزِيْنَةٍ ط وَاَنْ يَّسْتَعْفِفْنَ — اس میں کوئی گناہ کی بات
خَيْرٌ لَّهُنَّ ط وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ — نہیں، بشرطیکہ اپنے بناؤ چناؤ
عَلِيْمٌ ۝٦٠ — کا دکھاوا منظور نہ ہو۔ اور

اگر اس سے بھی احتیاط رکھیں تو یہ ان کے لیے زیادہ بہتر بات ہوگی۔ اور اللہ سب کچھ سننے والا، سب کچھ جاننے والا ہے۔٦٠

لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ — اگر ایک آدمی اندھا ہو یا
وَّلَا عَلَى الْاَعْرَجِ حَرَجٌ — لنگڑا ہو یا بیمار ہو تو اس
وَّلَا عَلَى الْمَرِيْضِ حَرَجٌ — کے لیے کوئی حرج نہیں، اور
وَّلَا عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ اَنْ تَاْكُلُوْا — خود تمہارے لیے بھی کوئی
مِنْ بُيُوْتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ — حرج نہیں کہ اپنے گھر سے

= اپنا دسترخوان سمجھے. لیکن اس بارے میں طرح طرح کی رکاوٹیں لوگوں نے بنا رکھی تھیں . ایک خاندان کے مختلف رشتے دار بھی ایک دوسرے کے گھر کو اپنا گھر تصور نہیں کرتے تھے .

پھر ایک اور بھی رسم تھی اور گو وہ ایک بہت بڑی خوبی کے دروازے سے آئی تھی ، لیکن اس کی پابندی کا التزام اب تکلف کی حد تک پہنچ گیا تھا ، یعنی اکیلے کھانے کو برا سمجھنا اور کسی نہ کسی مہمان کی ڈھونڈھ میں ضرور رہنا ، نہ ملے تو راہ چلتے کی جستجو کرنا . یہ بات فیاض طبعی اور مہمان نوازی کی راہ سے آئی تھی ، جیسا کہ حاتم نے کہا ہے :

اذا ما صنعت الزاد فالتمسی له
اکیلاً فانی لست آکله وحدی

لیکن پھر بعض لوگوں نے یہاں تک اس کا التزام کرلیا کہ ہر حال میں اکیلے کھانے کو برا سمجھنے لگے . اس سے معیشت کی آزادہ روی میں خواہ مخواہ ایک نئی رکاوٹ پیدا ہوگئی . آیت ٦١ میں انہیں امور کی اصلاح کی ہے .

فرمایا : نہ تو معذور اور بیمار اپنے عزیزوں اور دوستوں =

۸
ع
١٤

تَعْقِلُوْنَ ۶۱ع ایك دعا جو الله کی طرف سے

ٹھیرا دی گئی ھے ، مبارك اور پاکیزه . اس طرح الله اپنے احکام کھول کر بیان کردیتا ھے تاکه تم سمجھو بوجھو! ۶۱

۶۱ - معذوروں کو لوگ حقارت کی نظر سے دیکھتے تھے اور بیماروں کو کراھیت کی نظر سے ، اس لیے ان کے ساتھ کھانا پینا پسند نہیں کرتے تھے . عام رجحان یه تھا که ایسوں سے بچے رھنا چاھیے . اسلام آیا تو اس نے اس طرح کے تمام جذبات مٹادینے چاھے . چنانچه اس کی تعلیم کے اثر سے اب لوگ سنبھل گئے تھے ، لیکن پھر بھی پچھلے اثرات کبھی کبھی ابھر آتے تھے . خود معذوروں اور بیماروں میں بھی جو خود دار طبیعتیں تھیں وہ پسند نہیں کرتیں که دوسروں کے ساتھ کھانے پینے کے لیے بیٹھ جائیں اور اپنے کو کسی کی کراھیت و حقارت کا نشانه بنائیں .

علاوہ بریں باھمی ارتباط و یگانگت کے لیے ضروری تھا که کھانے پینے کے معاملے میں کسی طرح کا تکلف وحجاب باقی نه رھے . لوگ ایک دوسرے کے یہاں بے تأمل کھائیں پییں . ھر آدمی اپنے دستر خوان کو دوسروں کے لیے کشادہ رکھے اور دوسرں کے دستر خوان کو=

"مل کر کھاؤ یا الگ الگ، کوئی مضائقہ نہیں"

یعنی اگر ایسی صورت پیش آجائے کہ کوئی ساتھی نہ ہو تو اکیلے کھالینے کو علوء نفس اور میاض منشی کے خلاف سمجھ کر بہ تکلف نہ رکو. خوبی کی بات تو یہی ہے کہ دسترخوان پر اکیلے نہ بیٹھیں، لیکن اگر اتفاقاً ایسی ہی صورت پیش آگئی ہے تو اکیلے ہی بیٹھ جائیں گے. اکیلا بیٹھ کر کھالینا کوئی برائی کی بات نہیں.

آیت کے آخر میں سلام کرنے کا حکم دیا ہے "فسلموا علی انفسکم". اس سے پہلے آیت ۲۷ میں بھی سلام کا حکم گزر چکا ہے، لیکن وہاں ذکر اس بات کا تھا کہ آدمی دوسرے کے گھر جائے تو کس طرح جائے؟ یہاں عام طور پر حکم دیا کہ جب گھروں میں داخل ہو، خواہ خود تمہارا گھر ہو، خواہ کسی دوسرے کا تو آپس میں ایک دوسرے کو سلام کر لیا کرو. یہ ظاهر ہے کہ یہاں گھر سے مقصود در و دیوار نہیں. پس ماحصل یہ ہوا کہ جب کبھی ایک آدمی دوسرے آدمی سے ملے تو اسے پہلی بات یہ کرنی چاہیے کہ سلام کرے.

اس آیت میں خطاب اگرچہ مسلمانوں سے ہے، لیکن سلام کرنے کے معاملے میں شرعاً مسلمان اور غیر مسلمان کی=

= کے ساتھ کھانے میں مضائقہ کریں ، نہ لوگوں کو اس میں مضائقہ ہونا چاہیے . اس میں کوئی تکلف نہیں ہونا چاہیے کہ تم نے اپنے گھر میں کھانا کھایا یا اپنے عزیزوں اور دوستوں کے یہاں کھایا کھانے کا معاملہ ایسا معاملہ ہے جس میں کسی طرح کا امتیاز من و تو نہیں ہونا چاہیے . ہر عزیز و دوست کے گھر کو بلا تکلف و حجاب اپنا گھر تصور کرو اور اپنے گھر کا دروازہ تمام عزیزوں اور دوستوں کے لیے کھلا رکھو . اگر خودداری کے بے جا خیالات اور تکلفات کی بے جا بندشیں اس معاملے میں راہ پا جائیں گی تو باہمی اخوت کی وہ بے داغ زندگی پیدا نہ ہوگی جو قرآن چاہتا ہے کہ انسانی مجامع میں پیدا ہو جائے .

پھر اس دائرے کو یہاں تک وسیع کیا کہ فرمایا " ماملکتم مفاتحہ " ان لوگوں کے گھر جن کی کنجیاں تمہاری سپردگی میں ہوں . یعنی اگر کوئی عزیز یا دوست اپنا گھر سپرد کر دے اور گھر میں کھانے کا سامان ہو تو اسے برتنے میں تکلف نہیں کرنا چاہیے اور ایسا نہیں سمجھنا چاہیے کہ یہ کوئی عیب کی بات ہوگی .

| | |
|---|---|
| اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ | سچے مومن تو وہ ہیں جو اللہ |
| اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ | اور اس کے رسول پر (سچے |
| وَاِذَا كَانُوْا مَعَهٗ عَلٰٓى اَمْرٍ | دل سے) ایمان لائے ہیں اور |
| جَامِعٍ لَّمْ يَذْهَبُوْا حَتّٰى | اگر کسی ایسے کام میں جو |
| يَسْتَاْذِنُوْهُ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ | لوگوں کے اکٹھے ہونے کا |
| يَسْتَاْذِنُوْنَكَ اُولٰٓئِكَ | کام ہے، اللہ کے رسول کے |

= اسلام اس کلمے کا واضع نہیں ہے، البتہ اس نے یقین و اہتمام کے ساتھ اسے مقرر کردیا اور اس پر اتنا زور دیا کہ سلام کا جواب دینا فرض ہو گیا۔

مصر و شام میں جہاں مسلمان اور غیر مسلمان سب عربی بولتے ہیں، آج بھی یہ بات دیکھ لی جا سکتی ہے کہ سلام کا عام کلمہ یہی "السلام علیکم" ہے۔ بعلبك کے ہوٹل کی مالکہ ایك مسیحی خاتون تھی، لیکن جب مجھے دیکھتی تھی "السلام علیکم" کہتی تھی۔ البتہ اب متوسط طبقے کے جدید تعلیم یافتہ گھرانوں نے "صبحکم اللہ بالخیر" اور "مساکم اللہ بالخیر" پر قناعت کر لی ہے اور اعلیٰ طبقے نے فرنچ کلمات اختیار کر لیے ہیں۔

= خصوصیت نہیں ۔ مسلمان جس کسی کے گھر جائے گا
اور حس کسی سے ملے گا ، کہے گا " السلام علیکم "
تم پر سلامتی ہو ۔ کیوں کہ مسلمان ہر انسان کے لیے
امن و سلامتی چاہتا ہے ۔ وہ کسی کے لیے بھی تباہی
اور ہلاکت کا خواہش مند نہیں ہو سکتا ۔ چنانچہ تاریخ
نے حود پیغمبر اسلام اور ان کے صحابہ کا طرز عمل آج
تک محفوظ رکھا ہے ۔ وہ حب کسی سے ملتے تھے تو
اس پر سلامتی بھیجتے تھے ، خواہ مسلمان ہو ، خواہ
غیر مسلمان ۔

ایک دوسرے سے ملتے ہوے اور رخصت ہوتے
ہوے سلامتی کا کلمہ کہنا سامی اقوام کی نہایت قدیم
رسم ہے ۔ تورات کے صحائف سے معلوم ہوتا ہے کہ
عبرانیوں میں یہ طریقہ رائج تھا اور شعراء جاہلیت کے
کلام میں مُردوں کے لیے " علیك سلام اللہ " اور زندوں
کے لیے " سلام علیکم " کی ترکیبیں جا بجا آئی ہیں ۔ خود
قرآن نے گزشتہ واقعات بیان کرتے ہوے یہ ترکیب
استعمال کی ہے اور سورۂ مریم میں پڑھ چکے ہو کہ
حضرت ابراہیم کا اپنے باپ سے رخصت ہونا ان لفظوں
میں بیان کیا گیا کہ " سلام علیك ج ساستغفر لك ربی "
اچھا ! سلام ، میں رخصت ہوتا ہوں ( ١٩ : ٤٧ ) ۔ پس =

| | |
|---|---|
| لِوَاذًا ۚ فَلْيَحْذَرِ الَّذِيْنَ | جیسے تم میں سے ایك آدمی |
| يُخَالِفُوْنَ عَنْ اَمْرِهٖٓ | دوسرے آدمی کو بلایا کرتا |
| اَنْ تُصِيْبَهُمْ فِتْنَةٌ | ہے . اللہ ان لوگوں کو اچھی |
| اَوْ يُصِيْبَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ [٦٣] | طرح جانتا ہے جو (مجمع سے) |

چھپ کر کھسك جاتے ہیں . حکم رسول کی مخالفت کرنے والوں کو ڈرنا چاہیے کہیں ایسا نہ ہو ان پر کوئی آفت آ پڑے یا عذاب درد ناك سے دو چار ہوں ! ٦٣

---

٦٢ و ٦٣ - سورت کے آخر میں پھر اطاعت رسول پر زور دیا ہے ، کیوں کہ بغیر اس کے احکام و قوانین کے انقیاد کی سچی روح پیدا نہیں ہو سکتی تھی .

پیغمبر اسلام جب کبھی کسی اہم معاملے کے لیے لوگوں کو جمع کرتے تو منافق دکھاوے کے لیے آجاتے ، پھر نظر بچا کے کھسك جاتے . فرمایا : مؤمنوں کا یہ شیوہ نہیں . انہیں جب کسی اہم معاملے کے لیے طلب کیا جائے جو جماعت و امت کی مصلحت کا معاملہ ہے تو چاہیے کہ پوری طرح جی لگا کے اس میں حصہ لیں اور جب تك معاملہ انجام نہ پا جائے جلسے سے اٹھنے کا نام نہ لیں . ہاں ! اگر کوئی ایسی ہی مجبوری پیش آ گئی ہو =

| | |
|---|---|
| اَلَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ | ساتھ ہوتے ہیں تو کبھی اٹھ کر |
| وَرَسُوْلِهٖ ج فَاِذَا اسْتَاْذَنُوْكَ | نہیں جاتے جب تک اس |
| لِبَعْضِ شَاْنِهِمْ فَاْذَنْ لِّمَنْ | سے اجازت نہیں لے لیتے. |
| شِئْتَ مِنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ | (اے پیغمبر!) جو لوگ ایسے |
| لَهُمُ اللّٰهَ ط اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ | موقعوں پر تجھ سے اجازت لینی |
| رَّحِيْمٌ ۝ ٦٢ | چاہتے ہیں وہی اللہ اور |

اس کے رسول کے سچے مؤمن ہوے. پس جب ایسے لوگ اپنے کسی ضروری کام کے لیے احازت مانگیں تو جسے احارت دینی مناسب سمجھے اجارت دے دیا کر اور اللہ کے حضور اس کے لیے بخشش کی دعا کر. بلا شبہ اللہ بڑا ہی بخشنے والا، بڑا ہی رحمت والا ہے! ٦٢

| | |
|---|---|
| لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ | (مسلمانو!) جب پیغمبر اسلام |
| بَيْنَكُمْ كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ | تم میں سے کسی کو بلائیں |
| بَعْضًا ط قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ | تو ان کے بلانے کو آپس میں |
| الَّذِيْنَ يَتَسَلَّلُوْنَ مِنْكُمْ | ایسی (معمولی) بات نہ سمجھ لو |

# حواشی ترجمان القرآن ج - ٤

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| ١ | ٢١ | پانی کو مٹھی میں لینا چاهو تو وه کسی جمی هوئی چیز کی طرح کبھی مٹھی میں نهیں آئے گا. اس لیے عربی میں کہتے هیں: فلاں آدمی قبض علی الماء کی کوشش کرتا هے، یعنی ایسی بات کے در پے هے جو ملنے والی نہیں. اردو میں بھی کہتے هیں. پانی مٹھی میں بند کرنا چاهتا هے. پس یہاں فرمایا: جو لوگ اپنے بنائے هوئے معبودوں کو پکارتے هیں ان کی مثال ایسی هے جیسے کوئی پیاسا مٹھی میں پانی بند کرنا چاهے، حالانکه یه بات هونے والی نهیں. وه کتنی هی مرتبه پانی کو مٹھی میں لے گا پانی ٹکے گا نهیں اور اس کے لب تشنه کے تشنه هی ره جائیں گے. |

| | |
|---|---|
| أَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ | سن رکھو! آسمان و زمین میں |
| وَالْاَرْضِ ؕ قَدْ يَعْلَمُ مَآ | جو کچھ ھے سب اللہ ھی کا |
| اَنْتُمْ عَلَيْهِ ؕ وَيَوْمَ يُرْجَعُوْنَ | ھے . وہ خوب جانتا ھے تم |
| اِلَيْهِ فَيُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا ؕ | جیسی کچھ چال چل رھے ھو . |
| وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ۧ ع ٦٤ | جس دن یہ لوگ اللہ کے حضور |

٩ ع ١٠

لوٹا کر لائے جائیں گے ، اس دن وہ انہیں بتا دے گا کہ ان کے کام کیسے کچھ رہ چکے ھیں اور اللہ کے علم سے تو کوئی چیز باھر نہیں ۱ ٦٤

---

= تو اٹھ سکتے ھیں ، مگر نظر بچا کے نہیں ، رخصت لے کر .

پھر متنبہ کیا کہ اللہ کے رسول کے بلانے کو ویسا بلانا نہ سمجھو جیسا آپس میں ایك دوسرے کا بلاوا سمجھتے ھو . اس کی ھر صدا تمہارے لیے قانون ھے اور ھر بلاوا واجب التعمیل !

یہاں سے یہ بات بھی معلوم ھو گئی کہ جو شخصیت جماعت کی ھدایت و قیادت کا مرکز ھو ، ضروری ھے کہ اس کی صدائیں احترام کے ساتھ سنی جائیں . ورنہ نظم جماعت درھم برھم ھو جائے گا .



| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | نوعیت هے جسے انگریزی میں پرسنل گاڈ (Personal God) سے تعبیر کیا جاتا هے . |
| ٥ | ١٩٨ | سلبی تصور سے مقصود یه هے که صرف نفی کی جائے ، اثبات نه هو . یعنی کہا جائے : وه ایسا نہیں هے ، ایسا نہیں هے ، ایسا نہیں هے ، مگر یه نه کہا جائے که اس میں یه یه صفتیں هیں ، مثلاً وه رحیم هے ، علیم هے ، پروردگار هے . |
| ٦ | ٢٠٤ | پہلے اور دوسرے اڈیشن میں مندرجۂ ذیل فقره بھی هے اور لفظ حکماء پر نوٹ هے : " اور اس کے بعد بدھ مذهب کے حکماء نے " انیسویں صدی میں جن مستشرقین نے بدھ مذهب کی تحقیقات کی ان میں سے اکثر اس غلط فہمی میں مبتلا هو گئے که گوتم بدھ کے عقیدے میں خدا کے لیے کوئی جگه نه تھی ، لیکن اب عام طور پر تسلیم کر لیا گیا هے که یه بدھ مذهب کی زیاده سے زیاده غلط تعبیر هے ، جہاں تک خدا کے اعتقاد و تصور کا تعلق هے . گوتم بدھ نے بھی وهی راه اختیار کی جو اپنشد کی هے ، |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| ٢ | ٩٣ | شرح التبریزی علی الحماسہ، جلد ٣ صفحہ ١٣٥، طبع مصر۔ قس بن ساعدة الایادی کی طرف جو خطبہ منسوب ہے اس میں بلا شبہ "بُرج" کا لفظ آیا ہے: لیل داج و سماء ذات ابراج. لیکن اول تو اس کی صحت بہت مشکوک ہے، ثانیاً اس میں بھی برج کا استعمال لغوی معنی میں ہو سکتا ہے، ضروری نہیں کہ مصطلحۂ فلکیین ہو۔ عربی میں "برج" کے اصلی معنی ظہور و نمایش کے ہیں اور اسی سے "تبرج" ہے، زینت کی نمایش کرنا۔ پھر اس کا اطلاق قصر، محل، منزل اور شاہ راہ پر بھی ہونے لگا کہ یہ تمام چیزیں ظاہر و نمایاں ہوتی ہیں۔ |
| ٣ | ١٧٣ | پہلے اور دوسرے اڈیشن میں ترجمہ اس طرح ہے: ہے کہ (اللہ کی صفتوں کا) برا تصور کریں، حالانکہ اللہ تعالی کے لیے تو (ہر اعتبار سے) بلند ترین تصور ہے۔ |
| ٤ | ١٩٨ | "تشخص" سے یہاں مقصود تصور کی وہ |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| ٨ | ٣٢٣ | بخاری ، باب کیف کان بدء الوحی (م) . |
| ٩ | " | مسلم ، باب الاسراء ، ص ٦٩ ، ج ١ ، مطبع مصطفی البابی ، مصر (م) . |
| ١٠ | ٣٢٥ | بخاری ، کتاب بدء الخلق ، باب حدیث الاسراء ، ص ٢٠٢ ، ج ٢ ، مطبع بہیہ ، مصر (م) . |
| ١١ | ٣٤٤ | مندرجۂ ذیل عبارت پہلے اور دوسرے اڈیشن میں نہیں ہے : "خدا کے لیے ...... قالوا و ما الرحمن" . |
| ١٢ | ٣٥٦ | قرآن میں "ورق" کا لفظ ہے . "ورق" چاندی کے ٹکڑے کو کہتے ہیں ، خواہ مسکوک ہو خواہ مسکوک نہ ہو . لیکن قرینہ کہہ رہا ہے کہ مقصود سکہ تھا ، اس لیے ہم نے ترجمے میں یہی لفظ اختیار کیا . |
| ١٣ | ٣٨١ | یعنی ہم نے ایسا ہی قانون ٹھیرا دیا ہے کہ جو سچائی سے اعراض کرتا ہے اس کے دل پر پردے پڑ جاتے ہیں . تشریح اس کی پچھلی سورتوں کے نوٹوں میں بار بار گزر چکی ہے . |
| ١٤ | ٤٠٩ | جسک کے بعد اس شاہ راہ کا سراغ لگایا گیا |

| حاشیه نمبر | صفحة نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| | | لیکن اس پر حقیقت کے اطلاق کا استغراق اس درجه طاری هو گیا تها که کوئی مثبت بات اس بارے میں نه کہہ سکا. اس کا مسلك انکارِ ذات کا نه تها، نفی صفات کا تها. |
| | | یه خیال بهی صحیح نہیں هے که اس نے زندگی میں رنج و عذاب کے سوا کچھ نه دیکھا اور نجات کی راه اس کے نزدیك ترك و فنا میں هے. وه زندگی کے رنج و عذاب کا یقین ضرور پیدا کرنا چاهتا هے، لیکن اس لیے که رنج و عذاب سے نکلنے اور طمانیت و سعادت حاصل کرنے کی طلب پیدا کرے. اس نے نجات کی راه ترك خواهشات نہیں قرار دی هے، بلکه "درمیانی راه" پر زور دیا هے، یعنی نه تو خواهشوں کا استغراق اور نه ترك، بیچ کی راه. |
| | | میں خود بهی عرصے تك اسی غلط فہمی میں مبتلا رها، لیکن اب مطالعه و تحقیق کے بعد اس رائے کی غلطی واضح هو گئی هے. |
| ٧ | ٢٢٤ | بخاری، کتاب الایمان، باب علامات المنافق (م). |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | استعارہ ہے ۔ گہری نیند کی حالت کو ''ضرب علی الآذان'' کی حالت سے تشبیہ دی گئی ہے ۔ وہی الکلام تحور بطریق الاستعارۃ التعبیة ۔ |
| ١٨ | ٤٢٠ | عیسائیوں نے عبادت کی یہ وضع غالباً رومیوں سے لی، کیوں کہ یہودیوں کے اوضاع نماز میں اس وضع کا پتا نہیں چلتا ان کا رکوع تقریباً ویسا ہی ہوتا ہے جیسا ہم نماز میں کیا کرتے ہیں ۔ دنیا کی مختلف قوموں نے بندگی و نیاز مندی کے اظہار کے لیے مختلف وضعیں اختیار کر لی تھیں ۔ رومی گھٹنا ٹیک کر جھک جاتے اور بادشاہ کے قدموں کو یا دامن کو بوسہ دیتے ۔ مجرموں کے لیے بھی ضروری تھا کہ مجسٹریٹ کا فیصلہ گھٹنے ٹیک کر سنیں ۔ مصر، بابل اور ایران میں سجدے کی رسم پیدا ہوئی اور ہندوستان میں اوندھے منہ ہو کر بالکل لیٹ جانے کی، و کل حزب بما لدیھم فرحون ۔ |
| ١٩ | ٤٢٢ | مندرجۂ ذیل عبارت پہلے اور دوسرے اڈیشن |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| | | تو پوری طرح نمایاں هو گئی. اب یه اپنے اصلی حط پر دوباره تعمیر کی جا رهی هے اور عقبه سے عمان تك تعمیر هو چکی هے. آج کل جهاں عقبه هے وهاں حضرت سلیمان نے ایك ساحلی شهر ایزین جبر (Ezion-geber) تعمیر کیا تها، اسی بندرگاه سے ان کے جهاز هندوستان جایا کرتے تهے اور بحر احمر کے تجارتی بیڑے کا |
| ٥١ | | مرکز تها (سلاطین اول - ۹ : ۲٦). |
| | ٤٠۹ | مندرجهٔ ذیل عبارت پهلے اور دوسرے اڈیشن میں نهیں هے: |
| | | "عرب جاهلیه میں .... فی الکهف همد" |
| ١٦ | " | انظر "فحول الشعراء" دیوان امیة بن ابی الصلت، ص ۲۹ - (م). |
| ١٧ | ٤١٤ | پهلے اور دوسرے اڈیشن میں مندرجهٔ ذیل عبارت بهی هے: |
| | | اس تفسیر میں اشکال یه هے که عربی میں نیند کی حالت کے لیے "ضرب علی الآذان" کی تعبیر ملتی نهیں. لیکن وه کهتے هیں: یه ایك طرح کا |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| ۲۱ | ٤۲۹ | اخرجه ابن جریر عن قتادة فی حرف ابن مسعود و قالوا " و لبثوا فی کهفهم " یعنی انما قاله الناس ، ألا تری انه قال" قل الله اعلم بما لبثوا "(فتح القدیر) . |
| ۲۲ | ٤۳۰ | The Paradise or Garden of the Holy Fathers, By: E.A.W. Budge<br>The Evolution of the Monastic Ideal, By: H. Workman<br>Five Centuries of Religion' By · G G. Coulton<br>The Medieval Mind ,By · H.O. Taylor |
| ۲۳ | " | بخاری ، کتاب التفسیر ، سورة الکهف (م) . |
| ۲٤ | ٤۳۷ | اس تمثال کے لیے فرنچ مصنف ( L' Art antique en Perse کی Dieulafoy Marcel ) دیکھنی چاهیے . |
| ۲۵ | " | پہلے اور دوسرے اڈیشن میں مندرجۂ ذیل فقرہ بھی ھے اور " ارٹازرکسیز " پر نوٹ ھے :<br>تمثال میں پروں کا ھونا اس کے ملکوتی صفات و فضائل کی طرف اشارہ ھے ، کیونکہ نہ صرف پارسیوں میں بلکہ تمام معاصر قوموں میں یہ اعتقاد عام طور پر پیدا ھوگیا تھا کہ وہ ایک غیر معمولی نوعیت کا انسان تھا .<br>دو سینگوں کا تخیل ابتداء میں کیونکر پیدا |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | میں نہیں ہے: " تیرھویں صدی میں .... نین اصول پر رکھی گئی تھی ". |
| ۲۰ | ٤۲۹ | اخرج ابن ابی حاتم و ابن مردویه عن ابن عباس قال: ان الرجل لیفسر الآیة یری انها کذلك فیهوی أبعد ما بین السماء و الأرض . ثم تلا " و لبثوا فی کهفهم ". ثم قال: کم لبث القوم؟ قالوا ثلاث مائة و تسع سنین . قال: لو کانوا لبثوا کذلك لم یقل الله " قل الله اعلم بما لبثوا " و لکنه حکی مقالة القوم فقال " سیقولون ثلاثة " الی قوله " رجما بالغیب " فأخبر انهم لا یعلمون . ثم قال: سیقولون " و لبثوا فی کهفهم ثلاث مائة سنین و ازدادوا تسعا " (فتح القدیر ـ للشوکانی ص ۲۷۰ ج ۳ مصر سنه ۱۳۵۰ھ) . اس سے یه بات بھی معلوم ھوگئی که جو لوگ اس آیت کو قرآن کی تصریح قرار دیتے تھے حضرت ابن عباس کے نزدیك وہ سخت غلطی میں تھے اور حقیقت سے بالکل دور گئے تھے . |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | سے بے ستون سے معلوم ہوتا ہے، لیکن یونانی اسے سائرس (Cyrus) کہنے لگے اور یہودیوں نے اس کا تلفظ خورس کی شکل میں کیا، چنانچہ یسعیاہ، یرمیاہ اور دانیال کے صحائف میں جا بجا یہ نام آیا ہے. اور یہی کورش ہے جس نے عربی میں خسرو کی شکل اختیار کر لی، چنانچہ عرب مؤرخ اسے کے خسرو کے نام سے پکارتے ہیں. سائرس کا لڑکا کیم بی سیز (Cambyses) ہوا. یہ بھی یونانی تلفظ ہے. اس کا پارسی نام کمبوجیہ تھا، جس نے یہودیوں اور عربوں کی زبان پر کے قباد کی شکل اختیار کر لی. شاہنامہ نے بھی اسی کو اختیار کیا، کیونکہ اس کی بنیاد عربی تراجم پر تھی. کے قباد کے بعد دارایوش (Darius) ہوا، جسے عام طور پر دارا کے نام سے پکارا جاتا ہے اور تورات میں بھی یہی نام آیا ہے. دارا کے بعد ارٹارکسیز (Artaxerxes) ہے. اسے تورات میں ارتخششت کے نام سے یاد کیا ہے اور عربوں میں اردشیر مشہور ہو گیا. |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | ہوا؟ کیا اس کی بنیاد دانیال نبی کا خواب تھا، یا بطور خود سائرس نے یا باشندگان پارس نے یہ تخیل پیدا کیا؟ اس کا فیصلہ مشکل ہے. لیکن اگر تورات کی روایات تسلیم کر لی جائیں تو سائرس سے لے کر ارٹازرکسیز (ارتخششت) اول تک تمام شہنشاہان پارس انبیاء بنی اسرائیل سے عقیدت رکھتے تھے اور اس لیے ہو سکتا ہے کہ اسی خواب سے "ذو القرنین" کا لقب پیدا ہو گیا ہو بہر حال اب اس میں شک کی کوئی گنجایش نہیں رہی کہ سائرس کو ذو القرنین سمجھا جاتا تھا اور یقیناً عرب کے یہودی بھی اسے اسی لقب سے پکارا کرتے تھے". ارٹازرکسیز پر مندرجۂ ذیل نوٹ ہے: "یاد رکھنا چاہیے کہ شاہان فارس کے ناموں نے مختلف زبانوں میں مختلف صورتیں اختیار کر لی ہیں اور اس کی وجہ سے مؤرخوں نے سخت غلطیاں کی ہیں. سائرس کا اصلی نام غالباً گورو یا گوروش تھا جیسا کہ دارا کے کتبے |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
| --- | --- | --- |
| | | ھیرو ڈوٹس کی روایت کے مطابق یہ سائرس کا پڑدادا تھا ۔ یعنی ایکےمی نیز سے ٹیر پیز (چائش پیش) پیدا ھوا، اس سے کیم بی سیز (کمبوجیہ یا کیقباد) اول اور کیم بی سیز سے سائرس ۔ سائرس نے اپنے بڑے لڑکے کا نام بھی کیم بی سیز رکھا تھا ۔ |
| ٣٠ | ٤٤٤ | دانیال نبی کی کتاب میں اسے جا بجا بیلش فار کے نام سے پکارا گیا ھے ، لیکن بابل کے کتبوں سے اس کا نام جو معلوم ھوا ھے یہی ھے ۔ علاوہ بریں معلوم ھوتا ھے کہ نوشتے کے لکھنے والوں نے سائرس اور دارا کے دو مختلف حملوں کا امتیاز ملحوظ نہیں رکھا ھے اور کہیں سائرس کی جگہ دارا کا نام آ گیا ھے ۔ کہیں دارا کی جگہ سائرس کا ۔ تاریخی حیثیت سے جو واقعہ ثابت ھوا ھے وہ یہ ھے کہ بابل پر فارس کے دو حملے ھوئے ھیں : پہلا سائرس نے کیا ، دوسرا دارا نے ۔ سائرس نے بابل فتح کر کے اس کی اندرونی حکومت وطنی امراء کے ھاتھ چھوڑ دی تھی ۔ پھر تقریباً بیس برس بعد |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| ٢٦ | ٤٣٨ | دارا اور اردشیر کے چند کتبوں کو اس سے مستثنیٰ کردینا چاھیے جو مرودشت کے گرد و نواح میں موجود ھیں جہاں قدیم دارالحکومت آباد تھا. ان کتبوں سے خصوصًا دارا کے کتبۂ بے ستون سے بعض اھم تاریخی انکشافات ھوے ھیں اور ھیروڈوٹس کے بعض بیانات کی تصدیق بھی ھوگئی ھے. |
| ٢٧ | ٤٣٩ | مندرجۂ ذیل عبارت پہلے اور دوسرے اڈیشن میں نہیں ھے: "عرب مؤرخ یونانی روایات .... تاریخی افسانے پر نظر رکھتا تھا". |
| ٢٨ | ٤٤٠ | دارا کے کتبۂ بے ستون میں اس کا نام مادا آیا ھے، اس لیے میڈیا یونانی تلفظ سمجھنا چاھیے. عرب مؤرخوں نے اسے ماھات سے تعبیر کیا ھے. |
| ٢٩ | ٤٤١ | دارا نے بے ستون کے کتبے میں اپنا سلسلۂ نسب ھخامنش نامی پادشاہ سے ملایا ھے. یہی ھخامنش یونانی میں ( Achaemenes ) ھوگیا. |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | تسلیم کر لیے گئے ہیں ، کیوں کہ وہ اس وقت سے برابر یہودیوں میں متداول رہے اور کوئی حادثہ ایسا رونما نہیں ہوا کہ ان کے نسخے نابود ہو گئے ہوں ۔ ممکن ہے کہ یسعیاہ نبی کی پیشین گوئی میں بھی دانیال نبی کے خواب کی طرح خورس کا نام نہ بتلایا گیا ہو ، صرف قوم و ملک کا ذکر ہو اور بعد کو یہ نام بڑھا دیا گیا ہو ۔ |
| ٣٣ | ٤٥٤ | یاد رہے کہ پچھم اور پورب کے لیے مغرب الشمس اور مطلع الشمس کی تعبیر تورات میں بھی جا بجا آتی ہے ، مثلاً زکریاہ نبی کی کتاب میں ہے "رب الافواج فرماتا ہے : میں اپنے لوگوں کو سورج کے نکلنے کے ملک اور اس کے ڈوبنے کے ملک سے چھڑا لوں گا" (٨ : ٧) ۔ |
| ٣٤ | ٤٥٥ | دارا کے کتبوں میں اس کا نام یہی آیا ہے ، مگر ہیروڈوٹس وغیرہ یونانی مؤرخوں نے اسے اک بتانا (Ecbatana) لکھا ہے اور یہی |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | امراء بابل نے بغاوت کی اور دارا مجبور ہوا کہ دوبارہ بابل کو فتح کرے۔ |
| ۳۱ | ٤٤٤ | (دانیال-۵ : ۲۵) Mene, Mene, Tekel, Upharsın |
| ۳۲ | ٤٤٩ | "حرمس نقادوں نے . . . . عام عقیدہ اس بارے میں کیا تھا"۔ اس عبارت کی جگہ پہلے اور دوسرے اڈیشن میں مندرجۂ ذیل عبارت ہے: وہ کہتے ہیں: ہوسکتا ہے کہ پیشین گوئیاں واقعات کے ظہور کے بعد بڑھا دی گئی ہوں۔ خصوصاً یسعیاہ کی پیشین گوئی جس میں صریح خورس (سائرس) کا نام موجود ہے۔ لیکن وہ اس اشتباہ کی تائید میں عقلی استغراب کے سوا اور کوئی دلیل پیش نہیں کرسکتے اور محض عقلی استغراب ان صحائف کے خلاف حجت نہیں ہو سکتا جن کی نسبت یقین کیا گیا ہے کہ الہام سے لکھے گئے تھے۔ علاوہ بریں تورات کے آخری صحائف جو فتح بیت المقدس کے اثناء میں یا اسیری بابل کے زمانے میں لکھے گئے ہیں، تاریخی حیثیت سے محفوظ |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | میں آچکا ھے . صرف ایك دو ناموں کی حقیقت اب تك محل غور و بحث ھے . |
| ٣٨ | ٤٦٤ | ھم نے (oracle) کے لیے ھاتف کا لفظ استعمال کیا ھے . یه اگرچه اس کے لیے مرادف لفظ نہیں ھے ، لیکن اصطلاح کا مطلب بہتر طریقے پر واضح کرتا ھے . یونانیوں کا عقیدہ تھا که مندروں میں ھاتف غیبی کی صدائیں سنی جاتی ھیں اور خاص پجاریوں پر دیوتاؤں کا الہام ھوتا ھے . اس غرض سے خاص خاص مندروں کی شہرت تھی . لوگ چڑھاوے چڑھا کر اپنے سوالات پیش کرتے اور مجاور دیوتاؤں کی طرف سے جوابات سنا دیتے . |
| ٣٩ | ٤٧٦ | پروفیسر موصوف کے اس مقالے کے لیے ”یونیورسل ھسٹری آف دی ورلڈ“ کی دوسری جلد (صفحه ١٠٨٥) کا مطالعه کرنا چاھیے جو جے ۔ اے ۔ ھیمرٹن (J. A. Hammerton) نے مرتب کی ھے اور حال میں شائع ھوئی ھے . |
| ٤٠ | ٤٨١ | پہلے اور دوسرے اڈیشن میں مندرجۂ ذیل جمله بھی ھے : |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| | | نام یورپ میں مشہور ہو گیا تھا . |
| ٣٥ | ٤٠٠ | هیرو ڈوٹس مترجمه اے - ڈی - گاڈلے A. D. Gadley (Leeb Edition) |
| ٣٦ | ٤٥٧ | ٹی سیاز ( ctesias ) ایک یونانی تھا جو سنه ٤١٤ قبل مسیح سے لے کر سنه ٣٩٨ ق م تک شہنشاهان پارس کا درباری طبیب رہا اور اس زمانے کے کچھ عرصے بعد اس نے اپنی مشہور تاریخ لکھی . بعد کے یونانی مؤرخوں نے اس کے بعض بیانات شبه کی نگاه سے دیکھے ہیں اور اس لیے اُسے استناد کا وہ درجه حاصل نه ہو سکا جو هیرو ڈوٹس (المتولد سنه ٤٨٤ قبل مسیح ) کی تاریخ کو حاصل ہوا ہے . مگر موجوده زمانے کے محققین تاریخ کا ایسا خیال نہیں ہے . |
| ٣٧ | ٤٦١ | دارایوش اول کا یه کتبه تاریخ قدیم کا ایک نہایت قیمتی سرمایه ہے . اس میں اس نے اپنے تمام مفتوحه ممالك اور زیر حکومت صوبوں کے نام گنا دیے ہیں جو تعداد میں ٢٨ ہیں . ان میں سے اکثر ناموں کا جغرافیائی محل روشنی |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | پس اسی طرح ”زاراتھستر“ زارادشتر ہوگیا اور پھر جدید فارسی میں زردھشت کہنے لگے جیسا کہ دقیقی نے کہا ہے: ”بے چون رنگ و کیش زردھشتی“ اور فردوسی شاہ نامے میں کہتا ہے: خجستہ پے و نام او زردھشت / کہ اھریمن بد کنش را بکشت / یہی زردھشت عربی کے زیر اثر زردشت یا زرتشت بولا جانے لگا |
| ٤٢ | ٤٨٥ | گشتاسپ کو یونانیوں نے ھسٹاس پیز (Hystaspes) کہا ہے۔ اصلی نام جیسا کہ اوستا میں جا بجا آیا ہے وشتاسپ ہے۔ |
| ٤٣ | " | شپیگل (spiegel) نے اسے آریا ویج پڑھا ہے۔ ”ویج“ یعنی پاک۔ (وندیداد، فرگرد اول، فقرہ ۲ - ”اھورا مزدا امر فرماید: نخستین کشورے کہ من بیافریدم آریانا ویج یا ویجو می باشد“)۔ ھرمزدیشت کے فقرہ ۲۱ میں بھی اس کا ذکر ہے اور اس پر درود بھیجا گیا ہے ”درود بہ آریا ویج“۔ |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
| --- | --- | --- |
| | | خدا صرف انہیں کا ھاتھ پکڑتا ھے جو برگزیدہ اور مقدس ھوتے ھیں اور صرف انہیں کو اپنا فرستادہ کہتا ھے جو اس کے چنے ھوے اور اس کی ٹھیرائی ھوئی راھوں پر چلنے والے ھوتے ھیں ۔ |
| ٤١ | ٤٨٤ | غالباً صحیح تلفظ اس لفظ کا "زارا تھسترا" ھے ۔ سنسکرت کی طرح قدیم پہلوی الفاظ میں بھی آخری حرف اس طرح منصوب ھوتا تھا کہ ھ،رہ کی ایک ناقص آواز نکلتی تھی ۔ یورپ کے مستشرقوں نے اس کے لیے ایک طریقہ اختیار کرلیا کہ آخر میں الف بڑھانے لگے ۔ پس "زارا تھسترا" کو "زارا تھستر" سمجھنا چاھیے ۔ بعد کے پہلوی تلفظ میں عموماً 'ت' کی آواز نے "دال" کی سی شکل اختیار کرلی تھی ، مثلاً "یزتا" کو "یزدا" بولنے لگے تھے ۔ یہی "یزدا" "یزدان" ھو گیا ۔ یا مثلاً ایک فرشتے کا نام "امرتات" تھا ، اسے "امرداد" کہنے لگے ۔ اسی کے نام سے ایک فارسی مہینہ |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| ٤٦ | ٤٨٨ | دارا کی وفات بالاتفاق سنہ ٤٨٦ قبل مسیح میں ہوئی اور ہیروڈوٹس سنہ ٤٨٤ ق م میں پیدا ہوا تھا، یعنی دارا کی وفات سے صرف دو سال بعد. |
| ٤٧ | ٤٩٢ | "برائی کے دیوتا .... .. عضب ٹھنڈا کرنا ضروری تھا". اس عبارت کی جگہ پہلے اور دوسرے اڈیشن میں مندرجۂ ذیل عبارت ہے: نور و ظلمت کی یہی کشمکش ہے جس سے تمام اچھے برے حوادث ظہور میں آتے ہیں. چوں کہ روشنی پاک روحانیتوں کی نمود ہے، اس لیے ہر طرح کی عبادتیں اور قربانیاں اسی کے لیے ہونی چاہییں. اس روشنی کا مظہر آسمان میں سورج اور زمین میں آگ تھی. |
| ٤٨ | ٤٩٣ | مندرجۂ ذیل عبارت پہلے اور دوسرے اڈیشن میں نہیں ہے: "گاتھا میں زرتشت نے ...... و ان من البیان لسحرا". |
| ٤٩ | ٤٩٤ | اشا، وھومنا (بہمن)، خشترا، ارمیتی، ہوروتات |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| ٤٤ | ٤٨٥ | اے . وی . ولیمز جیکسن ( A. V. Williams Jackson ) پروفیسر کولمبیا یونیورسٹی کی کتاب "اینشیینٹ پرشیا اینڈ ہر پراسٹ" کا مطالعہ اس باب میں کفایت کرے گا . ( کتاب کا نام اس طرح ہے ) : Zoroastra—The prophet of Ancient Iran-م. |
| ٤٥ | ٤٨٧ | موگوش کا لفظ ایک جگہ اوستا میں بھی آیا ہے اور یہ بات اب قطعی طور پر تسلیم کرلی گئی ہے کہ "موگوش" سے مقصود میڈیا کے اس مذہب کے پیرو ہیں جو زردشت کے ظہور سے پہلے وہاں رائج تھا . چوں کہ میڈیا کے باشندے بابل اور شام میں موگوش مشہور ہو گئے تھے ، اس لیے عربوں میں بھی یہی نام مشہور ہو گیا اور موگوش نے مجوس کی شکل اختیار کر لی . پھر تمام ایرانیوں کو مجوس کہنے لگے . زردشتی اور غیر زردشتی کا امتیاز باقی نہیں رہا ، حالانکہ اصلا مجوسی زردشتیوں کے مخالف تھے . |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| | | کریں گے؟ کب ایسا ہو گا کہ "کارپان" اور "کاوی" کی بدکاریوں سے لوگوں کو نجات ملے گی؟ کب ایسا ہو گا کہ یہ پینے کی گندگی حس کے ذریعے "کارپان" لوگوں کو دھوکے میں ڈالتے ہیں، جڑ سے اکھاڑ دی جائے گی" (یسنا ۔ ٤٨ ۱۰). |
| | | ایک اور موقع پر لوگوں کی اس گمراہی کا ذکر ملتا ہے کہ "جانوروں کی قربانیاں کرتے ہیں اور اس پر خوش ہوتے ہیں" (یسنا ۳۲). |
| | | اسی لیے پیروان زرتشت نے اپنے مذہب کو "مردیسنا" کے نام سے پکارا تھا، یعنی دیوتاؤں کی جگہ خدائے واحد کی پرستش کا مذہب. |
| | | رگ وید میں "اسورا" قریب قریب اسی معنی میں آیا ہے جس معنی میں "اوستا" کا "اھورا" ہے. لیکن بعد کے ویدوں میں "اسورا" کے معنی برائی کی روح کے ہو گئے، گویا ایران کا خدا ھندوستان کا شیطان ہو گیا. ایسا ہی متضاد مفہوم "دیو" کا بھی بن گیا. |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| | | اور امرتات کا ذکر گاتھا میں ملتا ہے اور بعد کے نوشتوں میں دوسرے امش سپند بھی نمایاں ہوتے ہیں ۔ امش سپند کے علاوہ یزتا (جو آگے چل کر یزداں ہو گیا) کے نام سے ملکوتی قوتوں کا ذکر کیا گیا ہے : اتر (آذر) . سروش اوراشی ۔ اسی طرح ہندوستان کے ویدوں میں ہم قربانیوں اور دیوتاؤں کی پرستش کے جو اعمال و رسوم پاتے ہیں غالباً اسی نوعیت کے رسوم فارس اور میڈیا کے زراعت پیشہ قبیلوں میں بھی جاگزیں ہو گئی تھیں اور جادوگروں کو عوام میں بڑا اقتدار حاصل تھا . شراب نوشی مذہبی رسوم کا جزء تھی اور جس مسکر مشروب کو ویدوں میں "سوم" کے نام سے پکارا گیا ہے وہ "ہوم" کے نام سے وہاں پکارا جاتا تھا ۔ اوستا میں زرتشت خدا کو مخاطب کرکے کہتا ہے : |
| | | خدایا ! کب ایسا ہوگا کہ اس ملک کے رؤساء گمراہی کو چھوڑ کر ہدایت کی راہ اختیار |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | نوجوان حور کی شکل میں آتا ھے . بد عمل کے آگے بد شکل " ھادوحت نسك ". وه صورت کہے گی: میں تیرا دینیه هوں . |
| | | زرتشت نے پل صراط کا "چنوت" کے نام سے ذکر کیا ھے . نیك عمل به آسانی اس پر سے گزر جائیں گے. لیکن بد عملوں کے لیے وه تلوار کی دھار کی طرح تیز ثابت ھو گی . |
| | | اعراف کا تصور ساسانی عہد کا یا اس کے بعد کا ھے . اعراف کو "ھمستگان" سے تعبیر کیا ھے . |
| | | آخری زمانے میں "سوشیانتو" کا ظہور ھو گا . پہلوی نصوص کے مطابق اس کا ظہور سنه ۲۳۹۸ بعد مسیح ھونا چاھیے . |
| | | یه واقعه قابل ذکر ھے که مسلمانوں کا سابقه جس ایرانی مذھب سے پڑا تھا وه حقیقی مزدیسنا کی ایك نہایت ھی محرف صورت تھی تاھم وه اس کی حقیقی نوعیت سے بے خبر نه تھے . یہی وجه ھے که پیغمبر اسلام نے ان کے ساتھ اھل کتاب کا سا سلوك کیا: "سنوا ھم سنة |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | یہاں دیوتا الٰہی قوتوں کے لیے بولا جانے لگا. اوستا میں دیو شیطانی قوتوں کے لیے مستعمل ہوا ہے ۔<br>مگوئی کہ آتش پرستاں بدند<br>پرستندگاں نیک یزداں بدند<br>(فردوسی) |
| ٥٠ | ٤٩٤ | یہی انگرو مے نیوش (Angro Mainyus) ما بعد زمانے کی لغوی تبدیلیوں میں "آنرومین" ہوگیا پھر "اهرمن" بولا جانے لگا ۔ |
| ٥١ | ٤٩٥ | دیکھو پروفیسر گرنڈی کا مقالہ "یونیورسل هسٹری آف دی ورلڈ" جلد ۲ صفحہ ۱۱۳۰<br>Prof. Grundy's Article—Universal History of the World—Vol. 2, p. 1130 |
| ٥٢ | ٤٩٦ | ساسانی مذهب میں آخرت کے واردات کے تصورات نے ایک خاص شکل اختیار کی ۔ هر انسان تین حقیقتیں اپنے ساتھ رکھتا ہے : دینیه (ایگو=Ego یا ضمیر) اصلاً "دین"، اُروان (نفس، سول=Soul)، فراوشی (فرشتۂ محافظ) ۔ مرنے کے بعد نیک عمل روح کے پاس دینیه ایک |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | ہے حس نے اپنی تاریخ کے کسی دور میں بھی کسی صورت اور مجسمے کی پرستش سے اپنی روحانی زندگی کو آلودہ نہیں کیا ہے ۔ |
| ٥٦ | ٥٠١ | بے ستون دراصل بہستون تھا ۔ غالبًا فرہاد اور شیریں کے قصے سے ملا کر لوگوں نے اسے بے ستون کر دیا اور اب عام طور سے بے ستون ہی بولا جاتا ہے ۔ مرزا فرحت شیرازی کہتے تھے کہ بے ستون اور بہستون دو الگ الگ مقام ہیں ۔ |
| ٥٧ | ٥٠٢ | عام رائے یہی ہوگئی ہے ، لیکن ایسی صدائیں برابر اٹھتی رہی ہیں جنہیں اس رائے سے اختلاف ہوا ۔ کرنیل رالن سن کی اشاعات کے چند سال بعد لغات شرقیہ کے ایك عالم ریورنڈ چارلس فارسٹر ( Forster ) نے یہ خیال ظاہر کیا تھا کہ یہ تصویر اس نقاش کی ہے جس نے مرقع نقش کیا تھا اور جو حلقہ اس کی کمر کے گرد نظر آرہا ہے یہ معماروں کی ٹوکری ہے جس میں بیٹھ کر بلندی پر کام کیا کرتے تھے ۔ (دیکھو مصنف مذکور کی کتاب One Primeval Language جلد سوم صفحہ ١٧٩) ۔ |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | اهل الکتاب''. اور حضرت علی نے کہا ( یہاں صرف نقطے ہیں، جگہ خالی ہے .... اجمل ). |
| | | عرب مؤرخوں میں البیرونی اور عرب حکماء میں شیخ الاشراق کی تحقیقات ایرانی مذهب کو آتش پرستی اور ثنویت سے الگ کر کے دیکھتی ہے . |
| ٥٣ | ٤٩٨ | جی . رالن سن ( Rawlinson ) '' فائیو گریٹ مونارکیز آف دی اینشینٹ ایسٹرن ورلڈ ''. Five Great Monarchies of the Ancient Eastern World |
| ٥٤ | ٥٠٠ | مندرجۂ ذیل عبارت پہلے اور دوسرے اڈیشن میں نہیں ہے : '' اس باقی مانده اوستا ...... ایك ناقص شبیه مل جاتی ہے '' |
| ٥٥ | " | مارکھم ( Markham ) نے '' هسٹری آف پرشیا'' میں اعتراف کیا ہے که قدیم ایرانیوں کا بت پرستی سے اجتناب ان کی ایك نمایاں خصوصیت ہے . دنیا کی تمام قوموں میں صرف ایرانی هی ایك ایسی قوم |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| | | تاریخی قیاسات پر مبنی هے اور اسی لیے اس بارے میں نظار تاریخ کی رائیں مختلف هوئیں. البته حال کے انکشافات سے ایک بات تقریباً پایهٔ ثبوت تک پهنچ چکی هے. یعنی ڈهائی هزار سال قبل مسیح اناتولیا میں «حتی» یا «ختی» تمدن شروع هوچکا تها اور قدیم مصری تمدن کا معاصر تها. بوعازکوئی میں جو حتی کتب خانه برآمد هوا هے اور جس میں بیس هزار کے قریب منقوش تختیاں نکلی هیں، اس نے انیسویں صدی کے تاریخی تخمینے بهت کچھ بدل دیے هیں اور اب یه رجحان که اس زمانے کی مدت گهٹائی جائے، تقریباً مفقود هورها هے. |
| ٦١ | ٥٢٢ | هیروڈوٹس: ١ - ١٠٤. |
| ٦٢ | ٥٣٠ | عرب جغرافیه نویس دربند هی کے نام سے اس کا ذکر کرتے هیں. لیکن چوں که عام نام باب الابواب پڑ گیا تها، اس لیے عنوان کے لیے اکثروں نے باب الابواب اختیار کیا هے. چنانچه یاقوت نے معجم البلدان میں اس مقام کا حال |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| ٥٨ | ٥٠٤ | سنه ١٩١٣ ء میں میں نے اپنا یه خیال مسٹر اڈورڈ براؤن (Edward Browne) (پروفیسر کیمبریج یونیورسٹی و مصنف لٹریری هسٹری آف پرشیا = (Literary History of Persia) وغیره) کو لکھا تھا . انهوں نے مجھ سے اتفاق کیا تھا اور بہت اصرار کے ساتھ لکھا تھا که بعض مستشرقین جرمنی سے اس بارے میں مراسلت کروں . پھر کچھ دنوں کے بعد انهوں نے لکھا که وه خود اس کے بارے میں خط و کتابت کر رهے هیں . لیکن اس کے بعد جنگ عظیم شروع هوگئی اور میری خط و کتابت کا سلسله سنسر (Censor) کی سخت گیریوں نے بالکل مسدود کردیا . پھر میں نظر بند کردیا گیا اور جب چھوٹا تو اس کے چند دنوں بعد ان کے انتقال کی خبر آ گئی . |
| ٥٩ | ٥٠٩ | ترجمهٔ سبعینی (یعنی Septuagint) سے مقصود تورات کا وه پہلا یونانی ترجمه هے جو اسکندریه میں شاهی حکم سے هوا تھا اور جس میں بہتر ٧٢ علماء یہود شریک تھے - ٢٨٤ تا ٢٤٧ ق م . |
| ٦٠ | ٥٢١ | یه تعین اس طرح کے تمام تعینات کی طرح محض |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| | | ایك نہایت جامع کتاب ھے جو سنه ۱۸٤٥ ء میں ایك ترك مصنف کاظم بك نے لکھی ھے. یه سینٹ پیٹرس برگ یونیورسٹی میں ترکی و فارسی کا پروفیسر تھا اور خود دربند کا باشندہ تھا ۰ سنه ۱۸٥۱ ء میں اس کا انگریزی ترجمه 'ھسٹری آف دربند' (History of Darband) کے نام سے شائع ھوا . |
| ٦٧ | ٥٣٦ | مندرجۂ ذیل عبارت پہلے اور دوسرے اڈیشن میں نہیں ھے : رابعًا ، اس علاقے سے ..... اسی نام سے پکارا گیا ھے . |
| ٦٨ | ٥٣٧ | ترجمۂ دربند نامۂ کاظم بك صفحه ۲۱ . پروفیسر جیکسن نے بھی اس نام کا ذکر کیا ھے اور اسے قدیم ایام کے نام سے تعبیر کیا ھے (فروم کونسٹینٹی نوبل ٹودی ھوم آف عمر خیام، صفحه ٦۱). |
| ٦٩ | ٥٣٨ | مندرجۂ ذیل عبارت پہلے اور دوسرے اڈیشن میں نہیں ھے : غالبًا سب سے پہلا انگریز سیاح ... (Library) |
| ۷۰ | ٥٤٩ | پہلے اور دوسرے اڈیشن میں آیت ۱٦ پر |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | « باب الابواب » هی کے نام سے لکھا ہے ۔ پس حرف « با » میں دیکھنا چاهیے نه که ' دال ' میں . |
| ٦٣ | ٥٣١ | یونانی کا کیشیا ، روسی کیوکز اور فارسی قفقاز ایك هی لفظ ہے . |
| ٦٤ | ٥٣٢ | مروج الذهب ، صفحه ٢٠ . |
| ٦٥ | ٥٣٣ | بہت ممکن ہے که سکندر کی نسبت یه خیال اس بنا پر پیدا هوگیا هو که بعد کے بعض مؤرخوں نے غلطی سے اس سلسلهٔ کوه کو کا کیسس لکھ دیا ہے جو بحر خزر کے مشرق جانب واقع ہے اور جسے سکندر نے وسط ایشیا سے هندوستان جاتے هوے طے کیا تھا . اسٹرابو (Strabo) نے اس غلطی کی طرف اشاره کیا ہے . (دیکھو پروفیسر موصوف کی کتاب ' فروم کونسٹینٹی نوبل ٹو دی هوم آف عمر خیام ' From Constantinople to the Home of Omar Khayyam - صفحه ٦٢ هم ان کی ایك دوسری تصنیف کا زردشت کے حالات میں حواله دے چکے هیں ) . |
| ٦٦ | ٥٣٥ | دربند نامه صفحه ٢١ . دربند کی تاریخ میں یه |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | چاهتا هے. یه ظاهر هےکه حضرت مریم کا غم پانی نه ملنے کی وجه سے نه تها ، اس حالت کی وجه سے تها جس میں وه مبتلا هو گئی تهیں . پس فرشتے کا یه کهنا که « غمگین نه هو ، تیرے لیے ایك نهر جاری کردی هے » بالکل بے معنی هو جاتا هے . جب پانی کا فقدان غم کا سبب هی نه تها تو اس کی موجودگی کیوں وجه تسکین هو؟ البته جو مطلب هم نے اختیار کیا هے ، اس سے وجه تسکین بالکل واضح هو جاتی هے ، یعنی غمگین نه هو ، تیری گود میں ایك عظیم انسان پیدا کر دیا گیا هے . |
| | | ائمهٔ تابعین میں سے ایك جماعت نے یهی تفسیر اختیار کی هے . فتح القدیر ، ج ۳ صفحه ۳۲۰ . |
| ۷۲ | ٥٧٠ | متقی کے معنی سورۂ بقره کے نوٹ ' هدی للمتقین ' میں دیکھیے . |
| ۷۳ | « | اس ترجمے پر یه شبه وارد نه هو که حضرت ابن عباس نے روایت مندرجهٔ بخاری |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
| --- | --- | --- |
| | | مندرجۂ ذیل نوٹ تھا : آیت ١٦ میں "مکانا شرقیا" کا مطلب یه معلوم ھوتا ھے که حضرت مریم ھیکل چھوڑ کر جہاں ان کی پرورش ھوئی تھی، اپنے آبائی وطن ناصره میں چلی گئیں . یه یروشلم کے شمال مشرق میں واقع ھے اور باشندگان یروشلم کے لیے مشرق کا حکم رکھتا ھے . انجیل سے بھی اس کی تصدیق ھوتی ھے ، کیوں که وه اس معاملے کا محل وقوع ناصره ھی بتلاتے ھیں . |
| ٧١ | ٥٥٢ | اصل میں « سریا » ھے . عربی میں « السری » عظیم الشان انسانوں کے لیے بولا جاتا ھے : من قولھم ' فلان سری ' ای عظیم و ' من قوم سراۃ ' اے عظام ( ابن سیده ) . لیکن چوں که ' السری ' کے ایك معنے چھوٹی نہر کے بھی ھیں ، اس لیے عام طور پر یہاں 'سریا ' کا ترجمه نہر اور چشمه کیا گیا ھے . ھم نے پہلے مطاب کو ترجیح دی، کیوں که محل بیان کا مقتضا ایسی ھی کوئی بات |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
| --- | --- | --- |
| | | کلبی اور قطرب اس طرف گئے ہیں کہ یہ قبائل عکل، عک اور طی کی زبان میں بولا جاتا ہے۔ اور ابن الانباری نے تصریح کی ہے کہ "لغة قریش وافقت تلك اللغة فی هذا المعنی". حضرت ابن عباس اور اکثر ائمۂ تابعین سے بھی ایسا ہی منقول ہے (تفسیر ابن جریر، سورۂ طٰہٰ)۔ |
| ٧٦ | ٦٠٤ | وللہ در من قال:<br>لذید بود حکایت دراز تر گفتم<br>چنانکہ حرف عصا گفت موسی اندر طور |
| ٧٧ | ٦١٤ | پہلے اور دوسرے اڈیشن میں جملہ اس طرح ہے:<br>(یعنی انہیں تو تمہارے اس پروردگار کی خبر بھی نہ تھی) |
| ٧٨ | ٦١٧ | اصل میں "مکاناً سُوًی" ہے۔ اس کا ترجمہ مفسروں نے ہموار جگہ کیا ہے۔ لیکن اسلوب کلام اس ترجمے کے حق میں ہے جو ہم نے اختیار کیا ہے۔ قال سیبویہ: یقال: سُوی و سِوی، ای عدل، یعنی عدل بین المکانین۔ قال زهیر: |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | میں اس قول کا مخاطب خود آنحضرت کو قرار دیا ھے . اس میں صرف یہ ھے کہ ایک مرتبہ آپ نے وحی کے جوش طلب میں مزید تنزیل کی خواھش ظاھر کی تھی . اس پر یہ جواب ملا . اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ آیت کا ابتدائی شان نزول یہی ہو . چونکہ آیت میں یہ بات کہی گئی ھے کہ ملائکہ کا ورود بغیر حکم الٰہی کے نہیں ہوسکتا ، اس لیے جب آنحضرت نے مزید تنزیل کا جوش ظاھر فرمایا تو جواب میں یہی آیت دھرائی گئی (کتاب التفسیر ، سورۂ مریم ــ م) |
| ٧٤ | ٥٩٥ | Encyclopaedia Biblica |
| ٧٥ | ٥٩٧ | عربی میں " طاھا " ایک کلمہ ندا ھے . کسی کو مخاطب کرنا ہو تو پکارتے ھیں " طاھا "، یعنی اے شخص ! چنانچہ ابن جریر نے اس شعر سے استشہاد کیا ھے :<br>دعوت بطاھا فی القتال فلم یجب<br>فخفت علیہ ان یکون موائلا |

| حاشیه نمبر | صفحه نمبر | عبارت حاشیه |
|---|---|---|
| | | کو مار ڈالیں . اس کے بعد ہماری ساری باتیں سدھر جائیں گی . اسی طرح اس سورت کی آیت ٦٢ میں بھی اردو کے محل متکلم کی جگہ ضمیر خطاب جا بجا آچکی ہے . یہاں بھی اصل میں ''الھکم'' تھا . ہم نے وضاحت کے لیے اردو محاورے کی رعایت کی اور ''ہمارا'' ترجمہ کیا . اتنی سی بات کی عدم وضاحت نے مترجموں کو بے شمار مشکلوں میں ڈال دیا ہے . |
| ٨١ | ٦٣٩ | ''خشعت'' ای سکنت و منه قول الشاعر :<br>لما اتی خبر الزبیر تواضعت<br>سور المدینة و الجبال الخشع |
| ٨٢ | ٦٤٠ | الھمس صوت نقل الاقدام . یقال للاسد ''الھموس'' لانه یهمس فی الظلمة . قال رؤبة یصف نفسه :<br>لیث یدق الاسد الھموسا<br>ولا یهاب الفیل و الجاموسا<br>(فتح القدیر ج ٣ ص ٣٧٤ - م) . |
| ٨٣ | ٦٥٢ | ''تقوی'' کے لیے دیکھو سورۂ بقرہ کا ابتدائی نوٹ . |
| ٨٤ | ٦٥٤ | ڈیویلپ منٹ آف رلیجن اینڈ تھاٹ ان |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | اروا خطة لا ضیم فیها یسوی بیننا فیها السواء (فتح القدیر للشوکانی ج ۳ ص ۳۵۸ - م) . |
| ۷۹ | ۶-۲ | جس طرح اردو میں کہتے ھیں : تمھاری لاش درخت پر لٹکائی جائے گی ، اسی طرح عربی کا محاورہ ھے کہ کھجور کے تنے پر سولی دی جائے گی . کیوں کہ وھاں زیادہ تر درخت کھجور ھی کے ھوتے ھیں . سوید بن ابی کاھل کہتا ھے : وھم صلبوا العبدیّ فی جذع نخلة ولا عطست شیبان الا باجدعا (فتح القدیر ج ۳ ص ۳۶۳ - م) |
| ۸۰ | ۶۳۱ | حب لوگ آپس میں باتیں کرتے ھیں تو اردو محاورہ یہ ھے کہ کہتے ھیں: "ھمیں ایسا کرنا چاھیے" اور "ھمارا ایسا حال ھو رھا ھے". لیکن عربی میں اس موقع پر "ھم" نہیں بلکہ "تم" کہیں گے . مثلاً " آپس میں لوگوں نے کہا : تمھیں ایسا کرنا چاھیے". چنانچہ برادران یوسف نے آپس میں مشورہ کرتے ھوئے کہا تھا "اقتلوا یوسف" اور " و تکونوا من بعدہ قوما صٰلحین - ۹ " آؤ یوسف |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | مقصود (Kassite) ہے۔ ان دونوں کے لیے تورات میں حتی اور قاصی کے الفاظ مستعمل ہوئے ہیں، اس لیے ہم نے بھی وہی اختیار کیے۔ تفصیل کے لیے دیکھو ایم۔ جسٹرڈ کی "دی سیویلائزیشن آف بابیلونیا اینڈ اسیریا" مطبوعہ سنہ ۱۹۱۵ The Civilization of Babylonia and Assyria by M. Justerd (1915) اور سر ای۔ اے۔ ڈبلیو۔ بج کی "بائی نائل اینڈ ٹائگریز" مطبوعہ سنہ ۱۹۲۰ ء۔ By Nile and Tigris by Sir E.A.W. Budge 1920 ) |
| ۸۷ | ٦۸۸ | یقال: 'رسا یرسو'، اذا ثبت و قام. قال الشاعر: فصبرت عارفة لذلك حرة ترسو اذا نفس الجبان تطلع |
| ۸۸ | ٦۸۹ | قال الزجاج: کل مخترق بین جبلین فهو «فج»۔ |
| ۸۹ | ٦۹٥ | العرب تقول: صحبك الله ای حفظك و اجارك۔ قال الشاعر: ینادی بأعلی صوته متعوذا لیصحب منا والرماح دوانی |
| ۹۰ | ٦۹۷ | قال ابن کیسان «المفحة» ای الشی القلیل، ماخوذ |

| حاشیہ نمبر | صفحہ نمبر | عبارت حاشیہ |
|---|---|---|
| | | اینشینٹ ایجیپٹ، مصنفہ جے . ایچ . بریسٹڈ Development of Religion and Thought in Ancient Egypt by J. H. Breasted, اور "انسائیکلو پیڈیا آف رلیجن اینڈ ایتھکس" ـ مصنفہ جے . ھیسٹنگس . Encyclopaedia of Religion and Ethics, by J. Hastings |
| ٨٥ | ٦٦٣ | یہ نینوا کا وھی عظیم الشان شاھنشاہ ھے جسے یونانی نوشتوں میں سردانا پالس (Sardana palus) کے نام سے پکارا گیا ھے . |
| ٨٦ | ٦٦٤ | یہ لغت کی کتاب قدیم اقوام کے علوم و ادبیات میں اپنی کوئی نظیر نہیں رکھتی اور اس سے اندازہ کیا جا سکتا ھے کہ اب سے تین ھزار سال پہلے دوآبۂ دجلہ و فرات کی علمی ترقیاں کہاں تك پہنچ چکی تھیں . اس لغت میں صرف اکادی اور سمیری زبان ھی کے ھم معنی الفاظ جمع نہیں کیے گئے ھیں ، بلکہ حتی ، قاصی اور مصری زبان کے ھم معنی الفاظ بھی آ گئے ھیں . اس کتاب کے انکشاف نے قدیم زبانوں کے حروف و اصوات کے لیے ایك مستند اور قطعی ذریعہ بہم پہنچادیا ـ (حتی وھی قوم ھے جسے آج کل (Hittites) لکھا جاتا ھے اور قاصی سے |

